﴿سُورَةُ التَّوْبَةِ﴾

بِسۡمِ ٱللَّهِ ٱلرَّحۡمَٰنِ ٱلرَّحِيمِ

بَرَآءَةٌ مِّنَ ٱللَّهِ وَرَسُولِهِۦٓ إِلَى ٱلَّذِينَ عَٰهَدتُّم

| بَرَآءَةٌ | مِّنَ ٱللَّهِ | وَرَسُولِهِۦٓ | إِلَى ٱلَّذِينَ | عَٰهَدتُّم |
|---|---|---|---|---|
| دست برداری ہے | اللہ کی طرف سے | اور اس کے رسولؐ کی | ان لوگوں کی طرف جن سے | تم نے عہد کرر کھا تھا |
| اللہ اور اس کے رسولؐ کی طرف سے دست برداری ہے ان لوگوں کی طرف جن سے (اے مسلمانوں) تم نے عہد کرر کھا تھا | | | | |

مِّنَ ٱلۡمُشۡرِكِينَ ١ فَسِيحُواْ فِي ٱلۡأَرۡضِ أَرۡبَعَةَ أَشۡهُرٖ وَٱعۡلَمُوٓاْ

| مِّنَ ٱلۡمُشۡرِكِينَ ١ | فَسِيحُواْ | فِي ٱلۡأَرۡضِ | أَرۡبَعَةَ | أَشۡهُرٖ | وَٱعۡلَمُوٓاْ |
|---|---|---|---|---|---|
| مشرکین میں سے | چنانچہ (اے مشرکو!) تم چلو پھرو | زمین میں | چار | مہینے | اور جان لو |
| مشرکین میں سے۔ چنانچہ (اے مشرکو!) تم زمین میں چار مہینے چلو پھرو اور جان لو | | | | | |

أَنَّكُمۡ غَيۡرُ مُعۡجِزِي ٱللَّهِ وَأَنَّ ٱللَّهَ مُخۡزِي

| أَنَّكُمۡ | غَيۡرُ | مُعۡجِزِي ٱللَّهِ | وَأَنَّ | ٱللَّهَ | مُخۡزِي |
|---|---|---|---|---|---|
| کہ بیشک تم | نہیں | عاجز کرنے والے اللہ کو | اور یہ کہ بلاشبہ | اللہ | رسوا کرنے والا ہے |
| کہ بیشک تم اللہ کو عاجز کرنے والے نہیں اور یہ کہ بلاشبہ اللہ کافروں کو رسوا کرنے والا ہے | | | | | |

ٱلْكَـٰفِرِينَ۝٢ وَأَذَٰنٌ مِّنَ ٱللَّهِ وَرَسُولِهِۦٓ إِلَى ٱلنَّاسِ يَوْمَ ٱلْحَجِّ ٱلْأَكْبَرِ

| يَوْمَ ٱلْحَجِّ ٱلْأَكْبَرِ | إِلَى ٱلنَّاسِ | مِّنَ ٱللَّهِ وَرَسُولِهِۦٓ | وَأَذَٰنٌ | ٱلْكَـٰفِرِينَ۝٢ |
|---|---|---|---|---|
| حج اکبر کے دن | لوگوں کی طرف | اللہ اور اس کے رسول کی جانب سے | اور اعلان ہے | کافروں کو |

اور اللہ اور اس کے رسولؐ ﷺ کی جانب سے لوگوں کی طرف حج اکبر کے دن اعلان عام ہے

أَنَّ ٱللَّهَ بَرِىٓءٌ مِّنَ ٱلْمُشْرِكِينَ وَرَسُولُهُۥ ۚ فَإِن تُبْتُمْ

| تُبْتُمْ | فَإِن | وَرَسُولُهُۥ ۚ | مِّنَ ٱلْمُشْرِكِينَ | بَرِىٓءٌ | أَنَّ ٱللَّهَ |
|---|---|---|---|---|---|
| تم توبہ کرلو | پھر اگر | اور اس کا رسولؐ بھی | مشرکین سے | دست بردار ہے | کہ بیشک اللہ |

کہ بیشک اللہ اور اس کا رسولؐ ﷺ بھی مشرکین سے دست بردار ہے پھر اگر تم توبہ کرلو

فَهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ ۖ وَإِن تَوَلَّيْتُمْ فَٱعْلَمُوٓا۟

| فَٱعْلَمُوٓا۟ | تَوَلَّيْتُمْ | وَإِن | لَّكُمْ ۖ | خَيْرٌ | فَهُوَ |
|---|---|---|---|---|---|
| تو جان لو | تم نے منہ پھیرے رکھا | اور اگر | تمھارے لیے | بہتر ہے | تو یہ |

تو یہ تمھارے لیے بہتر ہے اور اگر تم نے منہ پھیرے رکھا تو جان لو

أَنَّكُمْ غَيْرُ مُعْجِزِى ٱللَّهِ ۗ وَبَشِّرِ ٱلَّذِينَ كَفَرُوا۟

| كَفَرُوا۟ | ٱلَّذِينَ | وَبَشِّرِ | مُعْجِزِى ٱللَّهِ ۗ | غَيْرُ | أَنَّكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| کفر کیا | ان لوگوں کو جنھوں نے | اور خوشخبری دے دیجیے | اللہ کو عاجز کرنے والے | نہیں ہو | بیشک تم |

بیشک تم اللہ کو عاجز کرنے والے نہیں ہو اور کافروں کو دردناک عذاب کی خوشخبری دے دیجیے

بِعَذَابٍ أَلِيمٍ ۝٣ إِلَّا ٱلَّذِينَ عَٰهَدتُّم مِّنَ ٱلۡمُشۡرِكِينَ ثُمَّ

| ثُمَّ | مِّنَ ٱلۡمُشۡرِكِينَ | عَٰهَدتُّم | ٱلَّذِينَ | إِلَّا | بِعَذَابٍ أَلِيمٍ ۝٣ |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر | مشرکین میں سے | تم نے عہد کرر کھا ہے | وہ لوگ جن سے | مگر | دردناک عذاب کی |

مگر ان مشرکین میں سے جن سے (اے مسلمانوں) تم نے عہد کرر کھا ہے

لَمۡ يَنقُصُوكُمۡ شَيۡـٔٗا وَلَمۡ يُظَٰهِرُواْ عَلَيۡكُمۡ أَحَدٗا فَأَتِمُّوٓاْ

| فَأَتِمُّوٓاْ | أَحَدٗا | عَلَيۡكُمۡ | وَلَمۡ يُظَٰهِرُواْ | شَيۡـٔٗا | لَمۡ يَنقُصُوكُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| لہذا تم پورا کرو | کسی کی | تمھارے خلاف | اور نہ انہوں نے مدد کی | ذرا بھی | انہوں نے کمی نہیں کی تمھارے ساتھ |

پھر انہوں نے ذرا بھی تمھارے ساتھ کمی نہیں کی' اور نہ انہوں نے تمھارے خلاف کسی کی بھی مدد کی' لہذا تم پورا کرو

إِلَيۡهِمۡ عَهۡدَهُمۡ إِلَىٰ مُدَّتِهِمۡۚ إِنَّ ٱللَّهَ يُحِبُّ ٱلۡمُتَّقِينَ ۝٤

| يُحِبُّ ٱلۡمُتَّقِينَ ۝٤ | ٱللَّهَ | إِنَّ | إِلَىٰ مُدَّتِهِمۡۚ | عَهۡدَهُمۡ | إِلَيۡهِمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| متقیوں کو پسند کرتا ہے | اللہ | بیشک | ان کی مدت مقررہ تک | ان کا عہد | ان کے ساتھ |

ان کے ساتھ ان کا عہد ان کی مدت مقررہ تک۔ بیشک اللہ متقیوں کو پسند کرتا ہے

فَإِذَا ٱنسَلَخَ ٱلۡأَشۡهُرُ ٱلۡحُرُمُ فَٱقۡتُلُواْ ٱلۡمُشۡرِكِينَ

| ٱلۡمُشۡرِكِينَ | فَٱقۡتُلُواْ | ٱلۡحُرُمُ | ٱلۡأَشۡهُرُ | ٱنسَلَخَ | فَإِذَا |
|---|---|---|---|---|---|
| مشرکین کو | تو تم قتل کرو | حرمت والے | مہینے | گزر جائیں | پھر جب |

پھر جب حرمت والے مہینے گزر جائیں تو تم قتل کرو مشرکین کو

حَيۡثُ وَجَدتُّمُوهُمۡ وَخُذُوهُمۡ وَٱحۡصُرُوهُمۡ وَٱقۡعُدُواْ لَهُمۡ كُلَّ

| حَيۡثُ | وَجَدتُّمُوهُمۡ | وَخُذُوهُمۡ | وَٱحۡصُرُوهُمۡ | وَٱقۡعُدُواْ لَهُمۡ | كُلَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| جہاں کہیں | تم انہیں پاؤ | اور تم انہیں پکڑو | اور انہیں گھیرے میں لیے رکھو | اور ان کی تاک میں بیٹھو | ہر |
| جہاں کہیں تم انہیں پاؤ' اور تم انہیں پکڑو' اور انہیں گھیرے میں لیے رکھو' اور ان کی تاک میں بیٹھو ہر گھات کی جگہ۔ | | | | | |

مَرۡصَدٖۚ فَإِن تَابُواْ وَأَقَامُواْ ٱلصَّلَوٰةَ وَءَاتَوُاْ

| مَرۡصَدٖۚ | فَإِن | تَابُواْ | وَأَقَامُواْ | ٱلصَّلَوٰةَ | وَءَاتَوُاْ |
|---|---|---|---|---|---|
| گھات کی جگہ | پھر اگر | وہ توبہ کرلیں | اور قائم کریں | نماز | اور دیں |
| پھر اگر وہ توبہ کرلیں اور نماز قائم کریں اور زکوٰۃ دیں | | | | | |

ٱلزَّكَوٰةَ فَخَلُّواْ سَبِيلَهُمۡۚ إِنَّ ٱللَّهَ غَفُورٞ

| ٱلزَّكَوٰةَ | فَخَلُّواْ | سَبِيلَهُمۡۚ | إِنَّ | ٱللَّهَ | غَفُورٞ |
|---|---|---|---|---|---|
| زکوٰۃ | تو تم چھوڑ دو | اُن کا راستہ | بیشک | اللہ | بخشنے والا |
| تو تم اُن کا راستہ چھوڑ دو۔ بیشک اللہ بخشنے والا رحم کرنے والا ہے | | | | | |

رَّحِيمٞ ۝٥ وَإِنۡ أَحَدٞ مِّنَ ٱلۡمُشۡرِكِينَ ٱسۡتَجَارَكَ فَأَجِرۡهُ

| رَّحِيمٞ ۝٥ | وَإِنۡ | أَحَدٞ | مِّنَ ٱلۡمُشۡرِكِينَ | ٱسۡتَجَارَكَ | فَأَجِرۡهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| رحم کرنے والا ہے | اور اگر | کوئی | مشرکین میں سے | آپؐ سے پناہ مانگے | تو آپؐ اسے پناہ دے دیں |
| اور اگر کوئی مشرکین میں سے آپ ﷺ سے پناہ مانگے تو آپ ﷺ اسے پناہ دے دیں | | | | | |

حَتَّىٰ يَسۡمَعَ كَلَٰمَ ٱللَّهِ ثُمَّ أَبۡلِغۡهُ مَأۡمَنَهُۥۚ

| حَتَّىٰ | يَسۡمَعَ | كَلَٰمَ ٱللَّهِ | ثُمَّ | أَبۡلِغۡهُ | مَأۡمَنَهُۥۚ |
|---|---|---|---|---|---|
| یہاں تک کہ | وہ سنے | اللہ کا کلام | پھر | آپ اسے پہنچادیں | اس کی امن کی جگہ |

یہاں تک کہ وہ اللہ کا کلام سنے' پھر آپ اسے اس کی امن کی جگہ پہنچادیں

ذَٰلِكَ بِأَنَّهُمۡ قَوۡمٞ لَّا يَعۡلَمُونَ ٦ كَيۡفَ يَكُونُ

| ذَٰلِكَ | بِأَنَّهُمۡ | قَوۡمٞ | لَّا يَعۡلَمُونَ ٦ | كَيۡفَ | يَكُونُ |
|---|---|---|---|---|---|
| یہ | اس لیے کہ بیشک وہ | ایسے لوگ ہیں | جو علم نہیں رکھتے ہیں | کیسے | ہو سکتا ہے |

یہ اس لیے کہ بیشک وہ ایسے لوگ ہیں جو علم نہیں رکھتے ہیں۔ کیسے ہو سکتا ہے

لِلۡمُشۡرِكِينَ عَهۡدٌ عِندَ ٱللَّهِ وَعِندَ رَسُولِهِۦٓ إِلَّا ٱلَّذِينَ

| لِلۡمُشۡرِكِينَ | عَهۡدٌ | عِندَ ٱللَّهِ | وَعِندَ رَسُولِهِۦٓ | إِلَّا | ٱلَّذِينَ |
|---|---|---|---|---|---|
| مشرکین کے لیے | کوئی عہد | اللہ کے نزدیک | اوراس کے رسول کے نزدیک ؟ | سوائے | ان لوگوں کے جن سے |

مشرکین کے لیے کوئی عہد اللہ اوراس کے رسولؐ کے نزدیک؟ سوائے ان لوگوں کے جن سے

عَٰهَدتُّمۡ عِندَ ٱلۡمَسۡجِدِ ٱلۡحَرَامِۖ فَمَا ٱسۡتَقَٰمُواْ لَكُمۡ فَٱسۡتَقِيمُواْ

| عَٰهَدتُّمۡ | عِندَ ٱلۡمَسۡجِدِ ٱلۡحَرَامِۖ | فَمَا | ٱسۡتَقَٰمُواْ | لَكُمۡ | فَٱسۡتَقِيمُواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| تم نے عہد کیا تھا | مسجد الحرام کے پاس | پھر جب تک | وہ قائم رہیں | تمھارے لیے | تو تم بھی قائم رہو |

تم نے عہد کیا تھا مسجد الحرام کے پاس۔ پھر جب تک وہ تمھارے لیے (معاہدے پر) قائم رہیں

لَهُمۡۚ إِنَّ ٱللَّهَ يُحِبُّ ٱلۡمُتَّقِينَ۝٧ كَيۡفَ

| كَيۡفَ | ٱلۡمُتَّقِينَ۝٧ | يُحِبُّ | ٱللَّهَ | إِنَّ | لَهُمۡۚ |
|---|---|---|---|---|---|
| کیسے (رہ سکتا ہے عہد)؟ | متقیوں کو | پسند کرتا ہے | اللہ | بیشک | اُن کے لیے |

توتم بھی اُن کے لیے (معاہدے پر) قائم رہو۔ بیشک اللہ متقیوں کو پسند کرتا ہے۔ کیسے اُن سے کوئی معاہدہ قائم رہ سکتا ہے

وَإِن يَظۡهَرُواْ عَلَيۡكُمۡ لَا يَرۡقُبُواْ فِيكُمۡ إِلّٗا

| إِلّٗا | فِيكُمۡ | لَا يَرۡقُبُواْ | عَلَيۡكُمۡ | يَظۡهَرُواْ | وَإِن |
|---|---|---|---|---|---|
| کسی رشتے داری کا | تمھارے بارے میں | تووہ ہرگز نہیں لحاظ کریں گے | تم پر | وہ غالب آجائیں | جبکہ اگر |

جبکہ اگر وہ تم پر غالب آجائیں تووہ ہرگز نہیں لحاظ کریں گے تمھارے بارے میں کسی رشتے داری کا

وَلَا ذِمَّةٗۚ يُرۡضُونَكُم بِأَفۡوَٰهِهِمۡ وَتَأۡبَىٰ قُلُوبُهُمۡ وَأَكۡثَرُهُمۡ

| وَأَكۡثَرُهُمۡ | قُلُوبُهُمۡ | وَتَأۡبَىٰ | بِأَفۡوَٰهِهِمۡ | يُرۡضُونَكُم | وَلَا ذِمَّةٗۚ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور اُن کے اکثر | اُن کے دل | اور انکار کرتے ہیں | اپنے موہنوں کے ساتھ | وہ تمھیں خوش کرتے ہیں | اور نہ کسی عہد کا |

اور نہ کسی عہد کا۔ وہ تمھیں خوش کرتے ہیں اپنے موہنوں کے ساتھ (یعنی باتوں کے ذریعے) اور جبکہ اُن کے دل اب بھی

فَٰسِقُونَ۝٨ ٱشۡتَرَوۡاْ بِـَٔايَٰتِ ٱللَّهِ ثَمَنٗا قَلِيلٗا فَصَدُّواْ عَن سَبِيلِهِۦٓۚ

| عَن سَبِيلِهِۦٓۚ | فَصَدُّواْ | ثَمَنٗا قَلِيلٗا | بِـَٔايَٰتِ ٱللَّهِ | ٱشۡتَرَوۡاْ | فَٰسِقُونَ۝٨ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس (اللہ) کے راستے سے | اور انہوں نے لوگوں کو روکا | تھوڑی قیمت پر | اللہ کی آیتوں کو | انہوں نے بیچا | نافرمان ہیں |

انکار کرتے ہیں اور اُن کے اکثر نافرمان ہیں۔ انہوں نے اللہ کی آیتوں کو تھوڑی قیمت پر بیچا اور انہوں نے لوگوں کو

إِنَّهُمۡ سَآءَ مَا كَانُواْ يَعۡمَلُونَ ۝٩ لَا يَرۡقُبُونَ فِي مُؤۡمِنٍ

| فِي مُؤۡمِنٍ | لَا يَرۡقُبُونَ | كَانُواْ يَعۡمَلُونَ ۝٩ | مَا | سَآءَ | إِنَّهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| کسی مومن کے بارے میں | وہ لحاظ نہیں کرتے | وہ عمل کرتے ہیں | جو کچھ | بُرا ہے | بیشک وہ لوگ |

اللہ کے راستے سے روکا(اور خود بھی رُکے) بُرا ہے جو کچھ وہ عمل کرتے ہیں۔ وہ لحاظ نہیں کرتے کسی مومن کے بارے میں

إِلࣰّا وَلَا ذِمَّةࣰۚ وَأُوْلَٰٓئِكَ هُمُ ٱلۡمُعۡتَدُونَ ۝١٠ فَإِن تَابُواْ

| تَابُواْ | فَإِن | ٱلۡمُعۡتَدُونَ ۝١٠ | وَأُوْلَٰٓئِكَ هُمُ | وَلَا ذِمَّةࣰۚ | إِلࣰّا |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ توبہ کرلیں | پھر اگر | حد سے نکل جانے والے | اور یہی لوگ ہیں | اور نہ کسی عہد کا | کسی رشتے داری کا |

کسی رشتے داری کا اور نہ کسی عہد کا۔ اور یہی حد سے نکل جانے والے لوگ ہیں۔ پھر اگر وہ توبہ کرلیں

وَأَقَامُواْ ٱلصَّلَوٰةَ وَءَاتَوُاْ ٱلزَّكَوٰةَ فَإِخۡوَٰنُكُمۡ فِي ٱلدِّينِۗ

| فِي ٱلدِّينِۗ | فَإِخۡوَٰنُكُمۡ | ٱلزَّكَوٰةَ | وَءَاتَوُاْ | ٱلصَّلَوٰةَ | وَأَقَامُواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| دین میں | تو وہ تمھارے بھائی ہیں | زکوٰۃ | اور ادا کریں | نماز | اور قائم کریں |

اور نماز قائم کریں اور زکوٰۃ ادا کریں تو وہ تمھارے دینی بھائی ہیں

وَنُفَصِّلُ ٱلۡأٓيَٰتِ لِقَوۡمࣲ يَعۡلَمُونَ ۝١١ وَإِن نَّكَثُوٓاْ

| نَّكَثُوٓاْ | وَإِن | يَعۡلَمُونَ ۝١١ | لِقَوۡمࣲ | ٱلۡأٓيَٰتِ | وَنُفَصِّلُ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ توڑ دیں | اور اگر | جو علم رکھتے ہیں | ان لوگوں کے لیے | اپنی نشانیاں | اور ہم کھول کر بیان کرتے ہیں |

اور ہم علم والوں کے لیے اپنی نشانیاں کھول کر بیان کرتے ہیں۔ اور اگر وہ اپنے عہد کے بعد اپنی قسمیں توڑ دیں

أَيۡمَٰنَهُم مِّنۢ بَعۡدِ عَهۡدِهِمۡ وَطَعَنُواْ فِي دِينِكُمۡ فَقَٰتِلُوٓاْ أَئِمَّةَ ٱلۡكُفۡرِ

| أَيۡمَٰنَهُم | مِّنۢ بَعۡدِ عَهۡدِهِمۡ | وَطَعَنُواْ | فِي دِينِكُمۡ | فَقَٰتِلُوٓاْ | أَئِمَّةَ ٱلۡكُفۡرِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اپنی قسمیں | اپنے عہد کے بعد | اور وہ طعن کریں | تمھارے دین میں | تو تم لڑو | ان سرداران کفر سے |
| اور تمھارے دین میں عیب لگائیں تو تم ان سرداران کفر سے لڑو' | | | | | |

إِنَّهُمۡ لَآ أَيۡمَٰنَ لَهُمۡ لَعَلَّهُمۡ يَنتَهُونَ ١٢ أَلَا تُقَٰتِلُونَ

| إِنَّهُمۡ | لَآ أَيۡمَٰنَ | لَهُمۡ | لَعَلَّهُمۡ | يَنتَهُونَ ١٢ | أَلَا تُقَٰتِلُونَ |
|---|---|---|---|---|---|
| بیشک وہ | نہیں ہیں (معتبر) قسمیں | اُن کی | شاید کہ وہ | باز آجائیں | کیا تم نہیں لڑو گے |
| ان کی قسموں کا کوئی اعتبار نہیں' شاید کہ وہ (اس طرح) باز آجائیں۔ کیا تم نہیں لڑو گے | | | | | |

قَوۡمًا نَّكَثُوٓاْ أَيۡمَٰنَهُمۡ وَهَمُّواْ بِإِخۡرَاجِ ٱلرَّسُولِ

| قَوۡمًا | نَّكَثُوٓاْ | أَيۡمَٰنَهُمۡ | وَهَمُّواْ | بِإِخۡرَاجِ ٱلرَّسُولِ |
|---|---|---|---|---|
| ان لوگوں سے کہ | انہوں نے توڑ دیں | اپنی قسمیں | اور انہوں نے ارادہ کیا تھا | رسولؐ کو نکالنے کا |
| ان لوگوں سے کہ انہوں نے اپنی قسمیں توڑ دیں اور انہوں نے رسول ﷺ کو نکالنے کا ارادہ کیا تھا | | | | |

وَهُم بَدَءُوكُمۡ أَوَّلَ مَرَّةٍۚ أَتَخۡشَوۡنَهُمۡۚ فَٱللَّهُ أَحَقُّ

| وَهُم | بَدَءُوكُمۡ | أَوَّلَ مَرَّةٍۚ | أَتَخۡشَوۡنَهُمۡۚ | فَٱللَّهُ | أَحَقُّ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور انہوں نے ہی | (لڑائی) شروع کی تم سے | پہلی مرتبہ ؟ | کیا تم ان سے ڈرتے ہو؟ | سو اللہ | زیادہ حقدار ہے |
| اور انہوں نے ہی پہلی مرتبہ تم سے لڑائی شروع کی۔ کیا تم ان سے ڈرتے ہو؟ سو اللہ زیادہ حقدار ہے | | | | | |

أَن تَخۡشَوۡهُ إِن كُنتُم مُّؤۡمِنِينَ۝١٣ قَٰتِلُوهُمۡ يُعَذِّبۡهُمُ ٱللَّهُ

| أَن تَخۡشَوۡهُ | إِن | كُنتُم | مُّؤۡمِنِينَ۝١٣ | قَٰتِلُوهُمۡ | يُعَذِّبۡهُمُ ٱللَّهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| کہ تم اُس سے ڈرو | اگر | تم ہو | مومن | تم اُن سے لڑو | کہ اللہ انہیں عذاب دے |

کہ تم اللہ سے ڈرو اگر تم مومن ہو۔ تم اُن سے لڑو کہ اللہ انہیں تمھارے ہاتھوں سے عذاب دے

بِأَيۡدِيكُمۡ وَيُخۡزِهِمۡ وَيَنصُرۡكُمۡ عَلَيۡهِمۡ وَيَشۡفِ

| بِأَيۡدِيكُمۡ | وَيُخۡزِهِمۡ | وَيَنصُرۡكُمۡ | عَلَيۡهِمۡ | وَيَشۡفِ |
|---|---|---|---|---|
| تمھارے ہاتھوں سے | اور انہیں رسوا کرے | اور تمھاری مدد کرے | ان کے مقابلے میں | اور شفا بخشے |

اور انہیں رسوا کرے اور ان کے مقابلے میں تمھاری مدد کرے

صُدُورَ قَوۡمٍ مُّؤۡمِنِينَ ۝١٤ وَيُذۡهِبۡ غَيۡظَ قُلُوبِهِمۡۗ وَيَتُوبُ ٱللَّهُ عَلَىٰ مَن يَشَآءُۗ

| صُدُورَ قَوۡمٍ مُّؤۡمِنِينَ۝١٤ | وَيُذۡهِبۡ | غَيۡظَ | قُلُوبِهِمۡۗ | وَيَتُوبُ ٱللَّهُ | عَلَىٰ مَن يَشَآءُۗ |
|---|---|---|---|---|---|
| مومن قوم کے سینوں کو | اور وہ دور کر دے | غصہ | اُن کے دلوں کا | اور اللہ توجہ فرماتا ہے | جس پر وہ چاہتا ہے |

اور مومنوں کے دل ٹھنڈے کرے۔ اور اُن کے دلوں کا غصہ دور کر دے اور اللہ جس پر چاہتا ہے توجہ فرماتا ہے

وَٱللَّهُ عَلِيمٌ حَكِيمٌ۝١٥ أَمۡ حَسِبۡتُمۡ أَن

| وَٱللَّهُ | عَلِيمٌ | حَكِيمٌ۝١٥ | أَمۡ | حَسِبۡتُمۡ | أَن |
|---|---|---|---|---|---|
| اور اللہ تعالیٰ | جاننے والا | حکمت والا ہے | کیا | تم نے سمجھ رکھا ہے | کہ |

اور اللہ تعالی جاننے والا حکمت والا ہے۔ کیا تم نے سمجھ رکھا ہے

تُتۡرَكُواْ وَلَمَّا يَعۡلَمِ ٱللَّهُ ٱلَّذِينَ جَٰهَدُواْ مِنكُمۡ

| تُتۡرَكُواْ | وَلَمَّا | يَعۡلَمِ ٱللَّهُ | ٱلَّذِينَ | جَٰهَدُواْ | مِنكُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| تم یوں ہی چھوڑ دیئے جاؤ گے ؟ | جبکہ ابھی تک نہیں | اللہ نے جانا | ان لوگوں کو جنہوں نے | جہاد کیا | تم میں سے |

کہ تم یوں ہی چھوڑ دیئے جاؤ گے ؟ جبکہ ابھی تک اللہ نے ان لوگوں کو نہیں جانا جنہوں نے تم میں سے جہاد کیا

وَلَمۡ يَتَّخِذُواْ مِن دُونِ ٱللَّهِ وَلَا رَسُولِهِۦ وَلَا ٱلۡمُؤۡمِنِينَ وَلِيجَةٗۚ

| وَلَمۡ يَتَّخِذُواْ | مِن دُونِ ٱللَّهِ | وَلَا رَسُولِهِۦ | وَلَا ٱلۡمُؤۡمِنِينَ | وَلِيجَةٗۚ |
|---|---|---|---|---|
| اور انہوں نے نہیں بنایا | اللہ کے سوا | اور نہ اسکے رسولؐ (سوا) | اور نہ مومنوں کے (سوا) | کوئی دلی دوست |

اور انہوں نے اللہ اور رسول ﷺ اور مومنوں کے سوا کسی کو دلی دوست نہیں بنایا

وَٱللَّهُ خَبِيرُۢ بِمَا تَعۡمَلُونَ ١٦ مَا كَانَ

| وَٱللَّهُ | خَبِيرُۢ | بِمَا | تَعۡمَلُونَ ١٦ | مَا | كَانَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور اللہ | خبر دار ہے | ان سے جو | تم عمل کرتے ہو | نہیں | ہے (لائق) |

اور اللہ تمھارے اعمال سے باخبر ہے۔

لِلۡمُشۡرِكِينَ أَن يَعۡمُرُواْ مَسَٰجِدَ ٱللَّهِ شَٰهِدِينَ عَلَىٰٓ أَنفُسِهِم

| لِلۡمُشۡرِكِينَ | أَن | يَعۡمُرُواْ | مَسَٰجِدَ ٱللَّهِ | شَٰهِدِينَ | عَلَىٰٓ أَنفُسِهِم |
|---|---|---|---|---|---|
| مشرکوں کے لیے | یہ کہ | وہ آباد کریں | اللہ کی مسجدیں | گواہی دیتے ہوئے | اپنی جانوں پر |

نہیں ہے لائق مشرکوں کے لیے یہ کہ وہ اللہ کی مسجدیں آباد کریں اپنی جانوں پر کفر کی گواہی دیتے ہوئے

بِٱلۡكُفۡرِۚ أُوْلَٰٓئِكَ حَبِطَتۡ أَعۡمَٰلُهُمۡ وَفِي ٱلنَّارِ هُمۡ

| هُمۡ | وَفِي ٱلنَّارِ | أَعۡمَٰلُهُمۡ | حَبِطَتۡ | أُوْلَٰٓئِكَ | بِٱلۡكُفۡرِۚ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ | اور آگ میں | اُن کے اعمال | ضائع ہوگئے | یہی لوگ ہیں | کفر کی |
| یہی لوگ ہیں کہ اُن کے اعمال ضائع ہوگئے اور وہ آگ میں ہمیشہ رہیں گے | | | | | |

خَٰلِدُونَ ١٧ إِنَّمَا يَعۡمُرُ مَسَٰجِدَ ٱللَّهِ مَنۡ ءَامَنَ

| ءَامَنَ | مَنۡ | مَسَٰجِدَ ٱللَّهِ | يَعۡمُرُ | إِنَّمَا | خَٰلِدُونَ ١٧ |
|---|---|---|---|---|---|
| ایمان لایا | جو | اللہ کی مسجدیں | آباد کرتا ہے | بیشک | ہمیشہ رہیں گے |
| بیشک اللہ کی مسجدوں کو آباد کرنا تواُن کے حصے میں ہے وہ جو اللہ پر اور آخرت کے دن پر ایمان رکھتے ہوں | | | | | |

بِٱللَّهِ وَٱلۡيَوۡمِ ٱلۡأٓخِرِ وَأَقَامَ ٱلصَّلَوٰةَ وَءَاتَى ٱلزَّكَوٰةَ

| ٱلزَّكَوٰةَ | وَءَاتَى | ٱلصَّلَوٰةَ | وَأَقَامَ | وَٱلۡيَوۡمِ ٱلۡأٓخِرِ | بِٱللَّهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| زکوٰۃ | اور ادا کی | نماز | اور اس نے قائم کی | اور آخرت کے دن پر | اللہ پر |
| نمازوں کے پابند ہوں زکوٰۃ دیتے ہوں | | | | | |

وَلَمۡ يَخۡشَ إِلَّا ٱللَّهَۖ فَعَسَىٰٓ أُوْلَٰٓئِكَ أَن يَكُونُواْ مِنَ ٱلۡمُهۡتَدِينَ ١٨

| مِنَ ٱلۡمُهۡتَدِينَ ١٨ | أَن يَكُونُواْ | أُوْلَٰٓئِكَ | فَعَسَىٰٓ | إِلَّا ٱللَّهَۖ | وَلَمۡ يَخۡشَ |
|---|---|---|---|---|---|
| ہدایت پانے والوں میں سے | ہونگے | وہی | سو اُمید ہے کہ | مگر اللہ ہی سے | اور وہ نہیں ڈرا |
| اللہ کے سوا کسی سے نہ ڈرتے ہوں' سو اُمید ہے کہ وہی ہدایت پانے والوں میں سے ہونگے۔ | | | | | |

أَجَعَلۡتُمۡ سِقَايَةَ ٱلۡحَآجِّ وَعِمَارَةَ ٱلۡمَسۡجِدِ ٱلۡحَرَامِ كَمَنۡ

| أَجَعَلۡتُمۡ | سِقَايَةَ ٱلۡحَآجِّ | وَعِمَارَةَ ٱلۡمَسۡجِدِ ٱلۡحَرَامِ | كَمَنۡ |
|---|---|---|---|
| کیاتم نے بنالیا | حاجیوں کے پانی پلانے کو | اور مسجد الحرام کے آباد کرنے کو | اس شخص کے عمل کی طرح جو |
| کیاتم نے حاجیوں کے پانی پلانے کو اور مسجد الحرام کے آباد کرنے کو اس شخص کے عمل کی طرح بنالیا | | | |

ءَامَنَ بِٱللَّهِ وَٱلۡيَوۡمِ ٱلۡأٓخِرِ وَجَٰهَدَ فِي سَبِيلِ ٱللَّهِۚ لَا يَسۡتَوُۥنَ

| ءَامَنَ | بِٱللَّهِ | وَٱلۡيَوۡمِ ٱلۡأٓخِرِ | وَجَٰهَدَ | فِي سَبِيلِ ٱللَّهِۚ | لَا يَسۡتَوُۥنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| ایمان لایا | اللہ پر | اور آخرت کے دن پر | اور اُس نے جہاد کیا | اللہ کے راستے میں | وہ برابر نہیں ہوسکتے |
| جو اللہ پر اور آخرت کے دن پر ایمان لایا اور اُس نے اللہ کے راستے میں جہاد کیا | | | | | |

عِندَ ٱللَّهِۗ وَٱللَّهُ لَا يَهۡدِي ٱلۡقَوۡمَ ٱلظَّٰلِمِينَ ١٩ ٱلَّذِينَ ءَامَنُواْ

| عِندَ ٱللَّهِۗ | وَٱللَّهُ | لَا يَهۡدِي | ٱلۡقَوۡمَ ٱلظَّٰلِمِينَ ١٩ | ٱلَّذِينَ | ءَامَنُواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اللہ کے نزدیک | اور اللہ | نہیں ہدایت دیتا | ظالم لوگوں کو | وہ لوگ جو | ایمان لائے |
| وہ اللہ کے نزدیک برابر نہیں ہوسکتے اور اللہ ظالم لوگوں کو ہدایت نہیں دیتا۔ وہ لوگ جو ایمان لائے | | | | | |

وَهَاجَرُواْ وَجَٰهَدُواْ فِي سَبِيلِ ٱللَّهِ بِأَمۡوَٰلِهِمۡ وَأَنفُسِهِمۡ

| وَهَاجَرُواْ | وَجَٰهَدُواْ | فِي سَبِيلِ ٱللَّهِ | بِأَمۡوَٰلِهِمۡ | وَأَنفُسِهِمۡ |
|---|---|---|---|---|
| اور انہوں نے ہجرت کی | اور جہاد کیا | اللہ کے راستے میں | مالوں کے ساتھ | اور اپنی جانوں کے ساتھ |
| اور انہوں نے ہجرت کی اللہ کے راستے میں اپنے مالوں اور جانوں کے ساتھ جہاد کیا | | | | |

أَعۡظَمُ دَرَجَةً عِندَ ٱللَّهِۚ وَأُوْلَٰٓئِكَ هُمُ ٱلۡفَآئِزُونَ ۝٢٠ يُبَشِّرُهُمۡ

| يُبَشِّرُهُمۡ | ٱلۡفَآئِزُونَ ۝٢٠ | وَأُوْلَٰٓئِكَ هُمُ | عِندَ ٱللَّهِۚ | دَرَجَةً | أَعۡظَمُ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| انہیں خوشخبری دیتا ہے | کامیاب ہیں | اور یہی لوگ | اللہ کے نزدیک | درجے میں | وہ سب سے بڑھکر ہیں |

وہ سب سے بڑھکر اللہ کے نزدیک درجے میں ہیں اور یہی کامیاب لوگ ہیں۔ انہیں اُن کا رب خوشخبری دیتا ہے

رَبُّهُم بِرَحۡمَةٖ مِّنۡهُ وَرِضۡوَٰنٖ وَجَنَّٰتٖ لَّهُمۡ

| لَّهُمۡ | وَجَنَّٰتٖ | وَرِضۡوَٰنٖ | مِّنۡهُ | بِرَحۡمَةٖ | رَبُّهُم |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| کہ اُن کے لیے | اور ایسے باغات کی | اور رضامندی کی | اپنی طرف سے | رحمت کی | اُن کا رب |

اپنی رحمت اور رضامندی کی اور ایسے باغات کی کہ اُن کے لیے

فِيهَا نَعِيمٞ مُّقِيمٌ ۝٢١ خَٰلِدِينَ فِيهَآ أَبَدًاۚ

| أَبَدًاۚ | فِيهَآ | خَٰلِدِينَ | مُّقِيمٌ ۝٢١ | نَعِيمٞ | فِيهَا |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| ابد تک | ان میں | وہ ہمیشہ رہیں گے | ہمیشہ رہنے والی | نعمت ہے | اُن میں |

اُن میں ہمیشہ رہنے والی نعمت ہے وہ ہمیشہ ان میں ابد تک رہیں گے

إِنَّ ٱللَّهَ عِندَهُۥٓ أَجۡرٌ عَظِيمٞ ۝٢٢ يَٰٓأَيُّهَا ٱلَّذِينَ ءَامَنُواْ

| يَٰٓأَيُّهَا ٱلَّذِينَ ءَامَنُواْ | عَظِيمٞ ۝٢٢ | أَجۡرٌ | عِندَهُۥٓ | ٱللَّهَ | إِنَّ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| اے ایمان والو | بڑا | اجر | اسی کے پاس ہے | اللہ | بیشک |

بیشک اللہ کے پاس بہت بڑا اجر ہے۔ اے ایمان والو

لَا تَتَّخِذُوٓاْ ءَابَآءَكُمۡ وَإِخۡوَٰنَكُمۡ أَوۡلِيَآءَ إِنِ ٱسۡتَحَبُّواْ

| ٱسۡتَحَبُّواْ | إِنِ | أَوۡلِيَآءَ | وَإِخۡوَٰنَكُمۡ | ءَابَآءَكُمۡ | لَا تَتَّخِذُوٓاْ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ پسند کریں | اگر | دوست | اور اپنے بھائیوں کو | اپنے باپوں کو | نہ تم بناؤ |
| اپنے باپوں اور اپنے بھائیوں کو دوست نہ بناؤ اگر وہ کفر کو ایمان پر پسند کریں | | | | | |

ٱلۡكُفۡرَ عَلَى ٱلۡإِيمَٰنِۚ وَمَن يَتَوَلَّهُم مِّنكُمۡ فَأُوْلَٰٓئِكَ هُمُ

| فَأُوْلَٰٓئِكَ هُمُ | مِّنكُمۡ | يَتَوَلَّهُم | وَمَن | عَلَى ٱلۡإِيمَٰنِۚ | ٱلۡكُفۡرَ |
|---|---|---|---|---|---|
| تو یہی لوگ | تم میں سے | اُن سے دوستی رکھے گا | اور جو شخص | ایمان پر | کفر کو |
| اور جو شخص تم میں سے اُن سے دوستی رکھے گا تو یہی ظالم لوگ ہیں | | | | | |

ٱلظَّٰلِمُونَ٢٣ قُلۡ إِن كَانَ ءَابَآؤُكُمۡ وَأَبۡنَآؤُكُمۡ

| وَأَبۡنَآؤُكُمۡ | ءَابَآؤُكُمۡ | كَانَ | إِن | قُلۡ | ٱلظَّٰلِمُونَ٢٣ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور تمھارے بیٹے | تمھارے باپ | ہیں | اگر | کہہ دیجیے | ظالم ہیں |
| اگر ہیں تمھارے باپ اور تمھارے بیٹے | | | | | |

وَإِخۡوَٰنُكُمۡ وَأَزۡوَٰجُكُمۡ وَعَشِيرَتُكُمۡ وَأَمۡوَٰلٌ ٱقۡتَرَفۡتُمُوهَا وَتِجَٰرَةٌ

| وَتِجَٰرَةٌ | ٱقۡتَرَفۡتُمُوهَا | وَأَمۡوَٰلٌ | وَعَشِيرَتُكُمۡ | وَأَزۡوَٰجُكُمۡ | وَإِخۡوَٰنُكُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور وہ تجارت | جو تم نے کمائے | اور وہ مال | اور تمھارا کنبہ قبیلہ | اور تمھاری بیویاں | اور تمھارے بھائی |
| اور تمھارے بھائی اور تمھاری بیویاں اور تمھارا کنبہ قبیلہ اور وہ مال جو تم نے کمائے اور وہ تجارت | | | | | |

تَخۡشَوۡنَ كَسَادَهَا وَمَسَٰكِنُ تَرۡضَوۡنَهَآ أَحَبَّ إِلَيۡكُم

| إِلَيۡكُم | أَحَبَّ | تَرۡضَوۡنَهَآ | وَمَسَٰكِنُ | كَسَادَهَا | تَخۡشَوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| تمھیں | یہ سب زیادہ محبوب ہیں | تم اُسے پسند کرتے ہو | اور وہ گھر کہ | اس کے منداپڑ جانے سے | کہ تم ڈرتے ہو |

کہ تم اس کے منداپڑ جانے سے ڈرتے ہو اور وہ گھر کہ تم اُسے پسند کرتے ہو یہ سب تمھیں

مِّنَ ٱللَّهِ وَرَسُولِهِۦ وَجِهَادٖ فِي سَبِيلِهِۦ فَتَرَبَّصُواْ حَتَّىٰ

| حَتَّىٰ | فَتَرَبَّصُواْ | فِي سَبِيلِهِۦ | وَجِهَادٖ | وَرَسُولِهِۦ | مِّنَ ٱللَّهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| یہاں تک کہ | تو تم انتظار کرو | اسکے راستے میں | اور جہاد کرنے سے | اور اس کے رسول سے | اللہ سے |

اللہ اور اس کے رسول ﷺ سے اور اسکے راستے میں جہاد کرنے سے زیادہ محبوب ہیں۔ تو تم انتظار کرو یہاں تک کہ

يَأۡتِيَ ٱللَّهُ بِأَمۡرِهِۦۗ وَٱللَّهُ لَا يَهۡدِي ٱلۡقَوۡمَ ٱلۡفَٰسِقِينَ ٢٤

| ٱلۡقَوۡمَ ٱلۡفَٰسِقِينَ ٢٤ | لَا يَهۡدِي | وَٱللَّهُ | بِأَمۡرِهِۦۗ | ٱللَّهُ | يَأۡتِيَ |
|---|---|---|---|---|---|
| فاسق لوگوں کو | نہیں ہدایت دیتا | اور اللہ | اپنا حکم | اللہ | لے آئے |

اللہ اپنا حکم لے آئے اور اللہ فاسق لوگوں کو ہدایت نہیں دیتا۔

لَقَدۡ نَصَرَكُمُ ٱللَّهُ فِي مَوَاطِنَ كَثِيرَةٖ وَيَوۡمَ حُنَيۡنٍ إِذۡ أَعۡجَبَتۡكُمۡ

| أَعۡجَبَتۡكُمۡ | إِذۡ | وَيَوۡمَ حُنَيۡنٍ | فِي مَوَاطِنَ كَثِيرَةٖ | نَصَرَكُمُ ٱللَّهُ | لَقَدۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| تمھیں خوش فہمی میں ڈال دیتا تھا | جب | اور حنین کے دن بھی | بہت سی جگہوں میں | اللہ نے تمھاری مدد کی | یقیناً |

یقیناً اللہ نے بہت سی جگہوں میں تمھاری مدد کی اور حنین کے دن بھی جب تمھیں تمھاری کثرت نے خوش فہمی میں ڈال دیتا تھا

كَثۡرَتُكُمۡ فَلَمۡ تُغۡنِ عَنكُمۡ شَيۡـٔٗا وَضَاقَتۡ عَلَيۡكُمُ

| كَثۡرَتُكُمۡ | فَلَمۡ تُغۡنِ | عَنكُمۡ | شَيۡـٔٗا | وَضَاقَتۡ | عَلَيۡكُمُ |
|---|---|---|---|---|---|
| تمھاری کثرت نے | پھر وہ کام نہ آئی | تمھارے | کچھ بھی | اور تنگ ہو گئی | تم پر |
| پھر وہ تمھارے کچھ بھی کام نہ آئی اور زمین تم پر اپنی کشادگی کے باوجود تنگ ہو گئی | | | | | |

ٱلۡأَرۡضُ بِمَا رَحُبَتۡ ثُمَّ وَلَّيۡتُم مُّدۡبِرِينَ ٢٥ ثُمَّ

| ٱلۡأَرۡضُ | بِمَا رَحُبَتۡ | ثُمَّ | وَلَّيۡتُم | مُّدۡبِرِينَ ٢٥ | ثُمَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| زمین | اپنی کشادگی کے باوجود | پھر | تم لوٹے | پیٹھ پھیرتے ہوئے | پھر |
| پھر تم پیٹھ پھیر کر بھاگ کھڑے ہوئے۔ | | | | | |

أَنزَلَ ٱللَّهُ سَكِينَتَهُۥ عَلَىٰ رَسُولِهِۦ وَعَلَى ٱلۡمُؤۡمِنِينَ وَأَنزَلَ جُنُودٗا

| أَنزَلَ ٱللَّهُ | سَكِينَتَهُۥ | عَلَىٰ رَسُولِهِۦ | وَعَلَى ٱلۡمُؤۡمِنِينَ | وَأَنزَلَ | جُنُودٗا |
|---|---|---|---|---|---|
| اللہ نے نازل کی | اپنی تسکین | اپنے رسول پر | اور مومنوں پر | اور اس نے نازل کیے | ایسے لشکر |
| پھر اللہ نے اپنی طرف سے تسکین اپنے رسول ﷺ پر اور مومنوں پر نازل کی' اور اس نے ایسے لشکر نازل کیے | | | | | |

لَّمۡ تَرَوۡهَا وَعَذَّبَ ٱلَّذِينَ كَفَرُواْۚ وَذَٰلِكَ جَزَآءُ ٱلۡكَٰفِرِينَ ٢٦

| لَّمۡ تَرَوۡهَا | وَعَذَّبَ | ٱلَّذِينَ | كَفَرُواْۚ | وَذَٰلِكَ | جَزَآءُ ٱلۡكَٰفِرِينَ ٢٦ |
|---|---|---|---|---|---|
| کہ تم نے انھیں نہیں دیکھا | اور عذاب دے | ان لوگوں کو جنھوں نے | کفر کیا | اور یہی | کافروں کی سزا ہے |
| کہ تم نے انہیں نہیں دیکھا اور کافروں کو عذاب دے اور یہی کافروں کی سزا ہے۔ | | | | | |

ثُمَّ يَتُوبُ ٱللَّهُ مِنۢ بَعۡدِ ذَٰلِكَ عَلَىٰ مَن يَشَآءُۗ وَٱللَّهُ

| وَٱللَّهُ | يَشَآءُۗ | عَلَىٰ مَن | مِنۢ بَعۡدِ ذَٰلِكَ | يَتُوبُ ٱللَّهُ | ثُمَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور اللہ | وہ چاہے گا | جس پر | اس کے بعد | اللہ توجہ فرمائے گا | پھر |
| پھر اس کے بعد اللہ جس پر چاہے گا توجہ فرمائے گا | | | | | |

غَفُورٞ رَّحِيمٞ ٢٧ يَٰٓأَيُّهَا ٱلَّذِينَ ءَامَنُوٓاْ إِنَّمَا ٱلۡمُشۡرِكُونَ نَجَسٞ

| نَجَسٞ | ٱلۡمُشۡرِكُونَ | إِنَّمَا | يَٰٓأَيُّهَا ٱلَّذِينَ ءَامَنُوٓاْ | رَّحِيمٞ ٢٧ | غَفُورٞ |
|---|---|---|---|---|---|
| ناپاک ہیں | مشرکین (تو) | بیشک | اے ایمان والوں | رحم کرنے والا ہے | بخشنے والا |
| اور اللہ بخشنے والا رحم کرنے والا ہے۔ اے ایمان والوں بیشک مشرکین تو ناپاک ہیں | | | | | |

فَلَا يَقۡرَبُواْ ٱلۡمَسۡجِدَ ٱلۡحَرَامَ بَعۡدَ عَامِهِمۡ هَٰذَاۚ وَإِنۡ خِفۡتُمۡ عَيۡلَةٗ

| عَيۡلَةٗ | خِفۡتُمۡ | وَإِنۡ | بَعۡدَ عَامِهِمۡ هَٰذَاۚ | ٱلۡمَسۡجِدَ ٱلۡحَرَامَ | فَلَا يَقۡرَبُواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| مفلسی کا | تم خوف کرتے ہو | اور اگر | اس سال کے بعد | مسجد الحرام کے | لہٰذا وہ قریب نہ آئیں |
| لہٰذا وہ اس سال کے بعد مسجد الحرام کے قریب نہ آئیں اور اگر تم مفلسی کا خوف کرتے ہو | | | | | |

فَسَوۡفَ يُغۡنِيكُمُ ٱللَّهُ مِن فَضۡلِهِۦٓ إِن شَآءَۚ إِنَّ ٱللَّهَ

| ٱللَّهَ | إِنَّ | إِن شَآءَۚ | مِن فَضۡلِهِۦٓ | يُغۡنِيكُمُ ٱللَّهُ | فَسَوۡفَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اللہ | یقیناً | اگر وہ چاہے | اپنے فضل سے | اللہ تمھیں غنی کر دے گا | تو جلد ہی |
| تو جلد ہی اگر اللہ چاہے اپنے فضل سے تمھیں غنی کر دے گا یقیناً اللہ جاننے والا حکمت والا ہے | | | | | |

عَلِيمٌ حَكِيمٌ۝٢٨ قَـٰتِلُواْ ٱلَّذِينَ لَا يُؤۡمِنُونَ بِٱللَّهِ وَلَا بِٱلۡيَوۡمِ ٱلۡأٓخِرِ

| عَلِيمٌ | حَكِيمٌ۝٢٨ | قَـٰتِلُواْ | ٱلَّذِينَ | لَا يُؤۡمِنُونَ بِٱللَّهِ | وَلَا بِٱلۡيَوۡمِ ٱلۡأٓخِرِ |
|---|---|---|---|---|---|
| جاننے والا | حکمت والا ہے | تم لڑو | اُن لوگوں سے جو | اللہ پر ایمان نہیں لاتے | اور نہ آخرت کے دن پر |
| تم اُن لوگوں سے لڑو جو اللہ اور آخرت کے دن پر ایمان نہیں رکھتے' | | | | | |

وَلَا يُحَرِّمُونَ مَا حَرَّمَ ٱللَّهُ وَرَسُولُهُۥ وَلَا يَدِينُونَ

| وَلَا يُحَرِّمُونَ | مَا | حَرَّمَ ٱللَّهُ | وَرَسُولُهُۥ | وَلَا يَدِينُونَ |
|---|---|---|---|---|
| اور وہ حرام نہیں سمجھتے | ان چیزوں کو جنہیں | اللہ نے حرام ٹھہرایا ہے | اور اسکے رسول نے | اور وہ قبول نہیں کرتے |
| جو اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی حرام کردہ شے کو حرام نہیں جانتے اور وہ دین حق کو قبول نہیں کرتے' | | | | |

دِينَ ٱلۡحَقِّ مِنَ ٱلَّذِينَ أُوتُواْ ٱلۡكِتَـٰبَ حَتَّىٰ يُعۡطُواْ ٱلۡجِزۡيَةَ

| دِينَ ٱلۡحَقِّ | مِنَ ٱلَّذِينَ | أُوتُواْ ٱلۡكِتَـٰبَ | حَتَّىٰ | يُعۡطُواْ | ٱلۡجِزۡيَةَ |
|---|---|---|---|---|---|
| دین حق کو | ان لوگوں میں سے جنہیں | کتاب دی گئی | یہاں تک کہ | وہ دیں | جزیہ |
| ان لوگوں میں سے جنہیں کتاب دی گئی یہاں تک کہ وہ ذلیل وخوار ہو کر اپنے ہاتھ سے جزیہ دیں | | | | | |

عَن يَدٖ وَهُمۡ صَـٰغِرُونَ۝٢٩ وَقَالَتِ ٱلۡيَهُودُ عُزَيۡرٌ ٱبۡنُ ٱللَّهِ

| عَن يَدٖ | وَهُمۡ | صَـٰغِرُونَ۝٢٩ | وَقَالَتِ ٱلۡيَهُودُ | عُزَيۡرٌ | ٱبۡنُ ٱللَّهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اپنے ہاتھ سے | اس حال میں کہ وہ | ذلیل ہوں | اور یہود نے کہا | عزیر | اللہ کا بیٹا ہے |
| اور یہود نے کہا عزیر اللہ کا بیٹا ہے | | | | | |

وَقَالَتِ ٱلنَّصَٰرَى ٱلْمَسِيحُ ٱبْنُ ٱللَّهِ ۖ ذَٰلِكَ قَوْلُهُم بِأَفْوَٰهِهِمْ ۖ

| بِأَفْوَٰهِهِمْ ۖ | قَوْلُهُم | ذَٰلِكَ | ٱبْنُ ٱللَّهِ ۖ | ٱلْمَسِيحُ | وَقَالَتِ ٱلنَّصَٰرَى |
|---|---|---|---|---|---|
| اپنے موہنوں سے | ان کا کہنا ہے | یہ | اللہ کا بیٹا ہے | مسیح | اور نصاریٰ نے کہا |

اور نصاریٰ نے کہا مسیح اللہ کا بیٹا ہے یہ اُن کے منہ کی باتیں ہیں

يُضَٰهِـُٔونَ قَوْلَ ٱلَّذِينَ كَفَرُوا۟ مِن قَبْلُ ۚ قَٰتَلَهُمُ ٱللَّهُ ۚ أَنَّىٰ

| أَنَّىٰ | قَٰتَلَهُمُ ٱللَّهُ ۚ | مِن قَبْلُ ۚ | كَفَرُوا۟ | قَوْلَ ٱلَّذِينَ | يُضَٰهِـُٔونَ |
|---|---|---|---|---|---|
| کہاں | اللہ انہیں ہلاک کرے | اس سے پہلے | جنہوں نے کفر کیا | ان لوگوں کی بات کی | یوں وہ مشابہت کرتے ہیں |

یہ اپنے سے پہلے کافروں کی باتوں کی مشابہت کر رہے ہیں اللہ انہیں ہلاک کرے

يُؤْفَكُونَ ﴿٣٠﴾ ٱتَّخَذُوٓا۟ أَحْبَارَهُمْ وَرُهْبَٰنَهُمْ أَرْبَابًا مِّن دُونِ ٱللَّهِ

| مِّن دُونِ ٱللَّهِ | أَرْبَابًا | وَرُهْبَٰنَهُمْ | أَحْبَارَهُمْ | ٱتَّخَذُوٓا۟ | يُؤْفَكُونَ ﴿٣٠﴾ |
|---|---|---|---|---|---|
| اللہ کو چھوڑ کر | رب | اور اپنے درویشوں کو | اپنے علماء کو | انہوں نے بنالیا | وہ بہکائے جاتے ہیں |

کہاں وہ بہکائے جاتے ہیں۔ انہوں نے اللہ کو چھوڑ کر اپنے علماء اور درویشوں کو رب بنالیا ہے

وَٱلْمَسِيحَ ٱبْنَ مَرْيَمَ وَمَآ أُمِرُوٓا۟ إِلَّا لِيَعْبُدُوٓا۟ إِلَٰهًا وَٰحِدًا ۖ

| إِلَٰهًا وَٰحِدًا ۖ | لِيَعْبُدُوٓا۟ | إِلَّا | وَمَآ أُمِرُوٓا۟ | ٱبْنَ مَرْيَمَ | وَٱلْمَسِيحَ |
|---|---|---|---|---|---|
| صرف ایک معبود کی | یہ کہ وہ عبادت کریں | مگر | حالانکہ انہیں حکم نہیں دیا گیا تھا | ابن مریم کو بھی | اور مسیح |

اور مسیح ابن مریم کو بھی حالانکہ انہیں صرف ایک اللہ کی عبادت کا حکم دیا گیا تھا

لَآ إِلَٰهَ إِلَّا هُوَۚ سُبۡحَٰنَهُۥ عَمَّا

| عَمَّا | سُبۡحَٰنَهُۥ | هُوَۚ | إِلَّا | إِلَٰهَ | لَآ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس سے جو | وہ پاک ہے | اس کے | سوائے | کوئی معبود | نہیں ہے |
| جس کے سوا کوئی معبود نہیں وہ پاک ہے اس سے جو وہ شریک ٹھہراتے ہیں | | | | | |

يُشۡرِكُونَ﴿٣١﴾ يُرِيدُونَ أَن يُطۡفِـُٔواْ نُورَ ٱللَّهِ بِأَفۡوَٰهِهِمۡ وَيَأۡبَى

| وَيَأۡبَى | بِأَفۡوَٰهِهِمۡ | نُورَ ٱللَّهِ | أَن يُطۡفِـُٔواْ | يُرِيدُونَ | يُشۡرِكُونَ﴿٣١﴾ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور انکار کرتا ہے | اپنے مونہوں سے | اللہ کا نور | یہ کہ بجھادیں | وہ چاہتے ہیں | وہ شریک ٹھہراتے ہیں |
| وہ چاہتے ہیں کہ اللہ کے نور کو اپنے منہ سے بجھادیں اور اللہ انکار کرتا ہے | | | | | |

ٱللَّهُ إِلَّآ أَن يُتِمَّ نُورَهُۥ وَلَوۡ كَرِهَ

| كَرِهَ | وَلَوۡ | نُورَهُۥ | أَن يُتِمَّ | إِلَّآ | ٱللَّهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| ناپسند کریں | اگرچہ | اپنا نور | یہ کہ وہ پورا کرے | مگر | اللہ |
| مگر یہ کہ وہ اپنا نور پورا کرے اگرچہ کافر ناپسند کریں | | | | | |

ٱلۡكَٰفِرُونَ﴿٣٢﴾ هُوَ ٱلَّذِيٓ أَرۡسَلَ بِٱلۡهُدَىٰ وَدِينِ ٱلۡحَقِّ

| وَدِينِ ٱلۡحَقِّ | بِٱلۡهُدَىٰ | رَسُولَهُۥ | أَرۡسَلَ | هُوَ ٱلَّذِيٓ | ٱلۡكَٰفِرُونَ﴿٣٢﴾ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور دین حق کے ساتھ | ہدایت کے ساتھ | اپنا رسول | بھیجا | اللہ وہ ذات ہے جس نے | کافر |
| اللہ وہ ذات ہے جس نے اپنا رسول ہدایت اور دین حق کے ساتھ بھیجا | | | | | |

لِيُظۡهِرَهُۥ عَلَى ٱلدِّينِ كُلِّهِۦ وَلَوۡ كَرِهَ ٱلۡمُشۡرِكُونَ ۝٣٣ يَٰٓأَيُّهَا ٱلَّذِينَ ءَامَنُوٓاْ

| يَٰٓأَيُّهَا ٱلَّذِينَ ءَامَنُوٓاْ | ٱلۡمُشۡرِكُونَ ۝٣٣ | كَرِهَ | وَلَوۡ | عَلَى ٱلدِّينِ كُلِّهِۦ | لِيُظۡهِرَهُۥ |
|---|---|---|---|---|---|
| اے ایمان والوں | مشرک | ناپسند کریں | اگرچہ | سب دینوں پر | تاکہ اسے غالب کرے |

تاکہ اسے سب دینوں پر غالب کرے اگرچہ مشرک ناپسند کریں۔ اے ایمان والوں

إِنَّ كَثِيرٗا مِّنَ ٱلۡأَحۡبَارِ وَٱلرُّهۡبَانِ لَيَأۡكُلُونَ أَمۡوَٰلَ ٱلنَّاسِ

| أَمۡوَٰلَ ٱلنَّاسِ | لَيَأۡكُلُونَ | وَٱلرُّهۡبَانِ | مِّنَ ٱلۡأَحۡبَارِ | كَثِيرٗا | إِنَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| لوگوں کے مال | یقیناً کھاتے ہیں | اور درویش | علماء | بہت سے | بیشک |

بیشک بہت سے علماء اور درویش لوگوں کے مال باطل طریقے سے کھاتے ہیں

بِٱلۡبَٰطِلِ وَيَصُدُّونَ عَن سَبِيلِ ٱللَّهِۗ وَٱلَّذِينَ يَكۡنِزُونَ ٱلذَّهَبَ

| ٱلذَّهَبَ | يَكۡنِزُونَ | وَٱلَّذِينَ | عَن سَبِيلِ ٱللَّهِۗ | وَيَصُدُّونَ | بِٱلۡبَٰطِلِ |
|---|---|---|---|---|---|
| سونا | جمع کر کے رکھتے ہیں | اور وہ لوگ جو | اللہ کے راستے سے | اور وہ لوگوں کو روکتے ہیں | باطل طریقے سے |

اور وہ لوگوں کو اللہ کے راستے سے روکتے ہیں اور وہ لوگ جو سونا اور چاندی جمع کر کے رکھتے ہیں

وَٱلۡفِضَّةَ وَلَا يُنفِقُونَهَا فِي سَبِيلِ ٱللَّهِ فَبَشِّرۡهُم بِعَذَابٍ أَلِيمٖ ۝٣٤

| بِعَذَابٍ أَلِيمٖ ۝٣٤ | فَبَشِّرۡهُم | فِي سَبِيلِ ٱللَّهِ | وَلَا يُنفِقُونَهَا | وَٱلۡفِضَّةَ |
|---|---|---|---|---|
| دردناک عذاب کی | تو آپ انہیں خوشخبری دے دیجیے | اللہ کے راستے میں | اور وہ اسے خرچ نہیں کرتے | اور چاندی |

اور وہ اسے اللہ کے راستے میں خرچ نہیں کرتے تو آپ انہیں دردناک عذاب کی خوشخبری دے دیجیے

يَوۡمَ يُحۡمَىٰ عَلَيۡهَا فِي نَارِ جَهَنَّمَ فَتُكۡوَىٰ بِهَا جِبَاهُهُمۡ

| يَوۡمَ | يُحۡمَىٰ عَلَيۡهَا | فِي نَارِ جَهَنَّمَ | فَتُكۡوَىٰ | بِهَا | جِبَاهُهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| جس دن کہ | تپایا جائے گا اُس (مال) کو | جہنم کی آگ میں | پھر داغا جائے گا | اس کے ساتھ | ان کی پیشانیوں کو |
| جس دن کہ اُس مال کو جہنم کی آگ میں تپایا جائے گا پھر اُس کے ساتھ ان کی پیشانیوں کو | | | | | |

وَجُنُوبُهُمۡ وَظُهُورُهُمۡۖ هَٰذَا مَا كَنَزۡتُمۡ لِأَنفُسِكُمۡ

| وَجُنُوبُهُمۡ | وَظُهُورُهُمۡۖ | هَٰذَا | مَا | كَنَزۡتُمۡ | لِأَنفُسِكُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور ان کے پہلوؤں کو | اور ان کی پیٹھوں کو | (اور کہا جائے گا) یہ ہے | وہ جو | تم نے جمع کرر کھا تھا | اپنے آپ کے لیے |
| اور ان کے پہلوؤں کو اور ان کی پیٹھوں کو داغا جائے گا اور کہا جائے گا یہ ہے جو تم نے اپنے آپ کے لیے جمع کرر کھا تھا | | | | | |

فَذُوقُواْ مَا كُنتُمۡ تَكۡنِزُونَ ٣٥ إِنَّ عِدَّةَ

| فَذُوقُواْ | مَا | كُنتُمۡ | تَكۡنِزُونَ ٣٥ | إِنَّ | عِدَّةَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اب تم مزا چکھو | اس کا جو | تم تھے | جمع کر کے رکھتے | بیشک | گنتی |
| اب تم مزا چکھو اس کا جو تم جمع کر کے رکھتے تھے۔ | | | | | |

ٱلشُّهُورِ عِندَ ٱللَّهِ ٱثۡنَا عَشَرَ شَهۡرٗا فِي كِتَٰبِ ٱللَّهِ يَوۡمَ

| ٱلشُّهُورِ | عِندَ ٱللَّهِ | ٱثۡنَا عَشَرَ | شَهۡرٗا | فِي كِتَٰبِ ٱللَّهِ | يَوۡمَ |
|---|---|---|---|---|---|
| مہینوں کی | اللہ کے نزدیک | بارہ | مہینے ہیں | اللہ کی کتاب میں | جس دن کہ |
| بیشک اللہ کے ہاں مہینوں کی تعداد بارہ ہے' اللہ کی کتاب میں جس دن سے | | | | | |

خَلَقَ ٱلسَّمَٰوَٰتِ وَٱلۡأَرۡضَ مِنۡهَآ أَرۡبَعَةٌ حُرُمٌۚ

| حُرُمٌۚ | أَرۡبَعَةٌ | مِنۡهَآ | وَٱلۡأَرۡضَ | ٱلسَّمَٰوَٰتِ | خَلَقَ |
|---|---|---|---|---|---|
| حرمت والے ہیں | چار | ان میں سے | اور زمین | آسمان | اس نے پیدا کیے |
| کہ اس نے آسمان اور زمین پیدا کیے ان میں سے چار حرمت والے ہیں | | | | | |

ذَٰلِكَ ٱلدِّينُ ٱلۡقَيِّمُۚ فَلَا تَظۡلِمُواْ فِيهِنَّ أَنفُسَكُمۡۚ

| أَنفُسَكُمۡۚ | فِيهِنَّ | فَلَا تَظۡلِمُواْ | ٱلۡقَيِّمُۚ | ٱلدِّينُ | ذَٰلِكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اپنی جانوں پر | ان میں | لہذا تم ظلم نہ کرو | سیدھا | دین | یہی ہے |
| یہی ہے سیدھا دین' لہذا تم ان مہینوں میں اپنی جانوں پر ظلم نہ کرو | | | | | |

وَقَٰتِلُواْ ٱلۡمُشۡرِكِينَ كَآفَّةً كَمَا يُقَٰتِلُونَكُمۡ كَآفَّةًۚ

| كَآفَّةًۚ | يُقَٰتِلُونَكُمۡ | كَمَا | كَآفَّةً | ٱلۡمُشۡرِكِينَ | وَقَٰتِلُواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اکھٹے | وہ تم سے لڑتے ہیں | جیسے | اکھٹے | مشرکوں سے | اور تم لڑو |
| اور مشرکین سے سب ملکر جنگ کرو جیسے وہ سب اکھٹے ہو کر تم سے جنگ کرتے ہیں' | | | | | |

وَٱعۡلَمُوٓاْ أَنَّ ٱللَّهَ مَعَ ٱلۡمُتَّقِينَ ﴿٣٦﴾ إِنَّمَا ٱلنَّسِيٓءُ

| ٱلنَّسِيٓءُ | إِنَّمَا | مَعَ ٱلۡمُتَّقِينَ ﴿٣٦﴾ | ٱللَّهَ | أَنَّ | وَٱعۡلَمُوٓاْ |
|---|---|---|---|---|---|
| مہینوں کو آگے پیچھے کرنا | بیشک | متقیوں کے ساتھ ہے | اللہ | کہ بیشک | اور جان لو |
| اور جان لو کہ بیشک اللہ متقیوں کے ساتھ ہے۔ بیشک مہینوں کو آگے پیچھے کرنا کفر میں زیادتی ہے | | | | | |

زِيَادَةٌ فِي ٱلۡكُفۡرِۖ يُضَلُّ بِهِ ٱلَّذِينَ كَفَرُواْ

| زِيَادَةٌ | فِي ٱلۡكُفۡرِۖ | يُضَلُّ | بِهِ | ٱلَّذِينَ | كَفَرُواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| زیادتی ہے | کفر میں | گمراہ کیے جاتے ہیں | اس کی وجہ سے | وہ لوگ جنہوں نے | کفر کیا |
| اس کی وجہ سے کافر لوگ گمراہ کیے جاتے ہیں | | | | | |

يُحِلُّونَهُۥ عَامٗا وَيُحَرِّمُونَهُۥ عَامٗا لِّيُوَاطِـُٔواْ عِدَّةَ

| يُحِلُّونَهُۥ | عَامٗا | وَيُحَرِّمُونَهُۥ | عَامٗا | لِّيُوَاطِـُٔواْ | عِدَّةَ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ حلال کر لیتے ہیں اس کو | ایک سال | اور حرام کر دیتے ہیں اس کو | ایک سال | تاکہ وہ پوری کریں | گنتی |
| وہ اس (مہینے) کو ایک سال حلال کر لیتے ہیں اور ایک سال حرام کر دیتے ہیں تاکہ وہ ان مہینوں کی گنتی (تعدا) پوری کریں | | | | | |

مَا حَرَّمَ ٱللَّهُ فَيُحِلُّواْ مَا حَرَّمَ ٱللَّهُۚ زُيِّنَ

| مَا | حَرَّمَ ٱللَّهُ | فَيُحِلُّواْ | مَا | حَرَّمَ ٱللَّهُۚ | زُيِّنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| ان (مہینوں) کی جو | اللہ نے حرام ٹھہرائے | تو وہ حلال کر لیتے ہیں | جس کو | اللہ نے حرام کیا | خوبصورت بنا دیئے گئے |
| جس کو اللہ نے حرام ٹھہرائے اور اسی طرح حلال کر لیتے وہ مہینہ جو اللہ نے حرام کیا ہے | | | | | |

لَهُمۡ سُوٓءُ أَعۡمَٰلِهِمۡۗ وَٱللَّهُ لَا يَهۡدِي ٱلۡقَوۡمَ ٱلۡكَٰفِرِينَ ۝٣٧ يَٰٓأَيُّهَا ٱلَّذِينَ ءَامَنُواْ

| لَهُمۡ | سُوٓءُ أَعۡمَٰلِهِمۡۗ | وَٱللَّهُ | لَا يَهۡدِي | ٱلۡقَوۡمَ ٱلۡكَٰفِرِينَ ۝٣٧ | يَٰٓأَيُّهَا ٱلَّذِينَ ءَامَنُواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اُن کے لیے | اُن کے بُرے اعمال | اور اللہ | نہیں ہدایت دیتا | کافر لوگوں کو | اے ایمان والو! |
| اور اُن کے لیے اُن کے بُرے اعمال خوبصورت بنا دیئے گئے اور اللہ کافر لوگوں کو ہدایت نہیں دیتا۔ | | | | | |

مَا لَكُمْ إِذَا قِيلَ لَكُمُ ٱنفِرُواْ

| مَا | لَكُمْ | إِذَا | قِيلَ | لَكُمُ | ٱنفِرُواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| کیا ہے | تمھیں | جب | کہا جاتا ہے | تمھیں | کہ تم نکلو |
| اے ایمان والو! تمھیں کیا ہو گیا ہے کہ جب تم سے کہا جاتا ہے کہ اللہ کے راستے میں نکلو | | | | | |

فِي سَبِيلِ ٱللَّهِ ٱثَّاقَلْتُمْ إِلَى ٱلْأَرْضِۚ أَرَضِيتُم

| فِي سَبِيلِ ٱللَّهِ | ٱثَّاقَلْتُمْ | إِلَى ٱلْأَرْضِۚ | أَرَضِيتُم |
|---|---|---|---|
| اللہ کے راستے میں | تو تم بوجھل ہو جاتے (اور گرے جاتے) ہو | زمین کی طرف | کیا تم نے پسند کر لیا ہے |
| تو تم بوجھل ہو جاتے (اور گرے جاتے) ہو زمین کی طرف۔ | | | |

بِٱلْحَيَوٰةِ ٱلدُّنْيَا مِنَ ٱلْءَاخِرَةِۚ فَمَا مَتَٰعُ ٱلْحَيَوٰةِ ٱلدُّنْيَا فِي ٱلْءَاخِرَةِ

| بِٱلْحَيَوٰةِ ٱلدُّنْيَا | مِنَ ٱلْءَاخِرَةِۚ | فَمَا | مَتَٰعُ | ٱلْحَيَوٰةِ ٱلدُّنْيَا | فِي ٱلْءَاخِرَةِ |
|---|---|---|---|---|---|
| دنیا کی زندگی کو | آخرت کے مقابلے میں | تو نہیں ہے | فائدہ | دنیا کی زندگی کا | آخرت کے مقابلے میں |
| کیا تم نے دنیا کی زندگی کو آخرت کے مقابلے میں پسند کر لیا ہے تو جان لو دنیا کی زندگی کا آخرت کے مقابلے میں | | | | | |

إِلَّا قَلِيلٌ ٣٨ إِلَّا تَنفِرُواْ يُعَذِّبْكُمْ عَذَابًا أَلِيمًا وَيَسْتَبْدِلْ

| إِلَّا | قَلِيلٌ ٣٨ | إِلَّا تَنفِرُواْ | يُعَذِّبْكُمْ | عَذَابًا أَلِيمًا | وَيَسْتَبْدِلْ |
|---|---|---|---|---|---|
| مگر | بہت تھوڑا | اگر تم نہیں نکلو گے | تو وہ اللہ تمھیں عذاب دے گا | دردناک عذاب | اور وہ بدل کر لے آئے گا |
| فائدہ نہیں ہے مگر بہت تھوڑا۔ اگر تم نہیں نکلو گے (اللہ کے راستے میں) تو وہ اللہ تمھیں عذاب دے گا دردناک عذاب۔ | | | | | |

قَوۡمًا غَيۡرَكُمۡ وَلَا تَضُرُّوهُ شَيۡـٔٗاۗ وَٱللَّهُ عَلَىٰ كُلِّ شَيۡءٖ

| قَوۡمًا | غَيۡرَكُمۡ | وَلَا تَضُرُّوهُ | شَيۡـٔٗاۗ | وَٱللَّهُ | عَلَىٰ كُلِّ شَيۡءٖ |
|---|---|---|---|---|---|
| کسی اور قوم کو | تمھارے سوا | اور نہ تم بگاڑ سکو گے اس کا | کچھ بھی | اور اللہ | ہر چیز پر |

اور تمھیں ہٹا کر اور کسی قوم کو لے آئے گا اور تم اُس کا کچھ بھی نہیں بگاڑ سکو گے اور اللہ ہر چیز پر قادر ہے

قَدِيرٌ ۝٣٩ إِلَّا تَنصُرُوهُ فَقَدۡ نَصَرَهُ ٱللَّهُ إِذۡ أَخۡرَجَهُ

| قَدِيرٌ ۝٣٩ | إِلَّا تَنصُرُوهُ | فَقَدۡ | نَصَرَهُ ٱللَّهُ | إِذۡ | أَخۡرَجَهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| قادر ہے | اگر تم اس کی مدد نہیں کرو گے | تو یقیناً | اللہ نے اس (رسول) کی مدد کی | جب | اس کو نکال دیا تھا |

اگر تم اس رسول ﷺ کی مدد نہیں کرو گے تو (کچھ پرواہ نہیں) اللہ نے تو اس رسول ﷺ اس وقت مدد کی تھی

ٱلَّذِينَ كَفَرُواْ ثَانِيَ ٱثۡنَيۡنِ إِذۡ هُمَا فِي ٱلۡغَارِ

| ٱلَّذِينَ | كَفَرُواْ | ثَانِيَ ٱثۡنَيۡنِ | إِذۡ | هُمَا | فِي ٱلۡغَارِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اُن لوگوں نے جنہوں نے | کفر کیا | اس حال میں کہ وہ دو میں سے دوسرا تھا | جب کہ | وہ دونوں | غار میں تھے |

جب کافروں نے اُن ﷺ کو (مکہ سے) نکال دیا تھا اس حال میں کہ آپ ﷺ دو میں سے دوسرے تھے

إِذۡ يَقُولُ لِصَٰحِبِهِۦ لَا تَحۡزَنۡ إِنَّ ٱللَّهَ

| إِذۡ | يَقُولُ | لِصَٰحِبِهِۦ | لَا تَحۡزَنۡ | إِنَّ | ٱللَّهَ |
|---|---|---|---|---|---|
| جب | وہ کہہ رہا تھا | اپنے ساتھی سے | غم نہ کر | بیشک | اللہ |

جبکہ وہ دونوں غار میں تھے جبکہ وہ اپنے ساتھی سے کہہ رہے تھے غم نہ کر بیشک اللہ ہمارے ساتھ ہے

مَعَنَاۖ فَأَنزَلَ ٱللَّهُ سَكِينَتَهُۥ عَلَيۡهِ وَأَيَّدَهُۥ بِجُنُودٖ لَّمۡ تَرَوۡهَا

| مَعَنَاۖ | فَأَنزَلَ ٱللَّهُ | سَكِينَتَهُۥ | وَأَيَّدَهُۥ | بِجُنُودٖ | لَّمۡ تَرَوۡهَا |
|---|---|---|---|---|---|
| ہمارے ساتھ ہے | پھر اللہ نے نازل کی | اپنی تسکین | اور اسکی مدد کی | ایسے لشکروں سے | کہ تم نے انہیں نہیں دیکھا |
| پھر اللہ نے اپنی تسکین اُن ﷺ پر نازل کی اور اُن ﷺ کی مدد کی ایسے لشکروں سے کہ تم نے انہیں نہیں دیکھا | | | | | |

وَجَعَلَ كَلِمَةَ ٱلَّذِينَ كَفَرُواْ ٱلسُّفۡلَىٰۗ وَكَلِمَةُ ٱللَّهِ

| وَجَعَلَ | كَلِمَةَ | ٱلَّذِينَ | كَفَرُواْ | ٱلسُّفۡلَىٰۗ | وَكَلِمَةُ ٱللَّهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور اس نے بنادی | بات | اُن لوگوں کی جنہوں نے | کفر کیا | سب سے نیچی | اور اللہ کی بات |
| اور کافروں کی بات کو پست کر دیا | | | | | |

هِيَ ٱلۡعُلۡيَاۗ وَٱللَّهُ عَزِيزٌ حَكِيمٌ ٤٠ ٱنفِرُواْ

| هِيَ | ٱلۡعُلۡيَاۗ | وَٱللَّهُ | عَزِيزٌ | حَكِيمٌ ٤٠ | ٱنفِرُواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہی | سب سے اونچی ہے | اور اللہ | غالب | حکمت والا ہے | تم نکلو |
| اور اللہ ہی کا کلمہ سب سے اونچا ہے اور اللہ غالب حکمت والا ہے | | | | | |

خِفَافٗا وَثِقَالٗا وَجَٰهِدُواْ بِأَمۡوَٰلِكُمۡ وَأَنفُسِكُمۡ

| خِفَافٗا | وَثِقَالٗا | وَجَٰهِدُواْ | بِأَمۡوَٰلِكُمۡ | وَأَنفُسِكُمۡ |
|---|---|---|---|---|
| اس حال میں کہ ہلکے ہو | اور بھاری بھی | اور جہاد کرو | اپنے مالوں کے ساتھ | اور اپنی جانوں کے ساتھ |
| تم نکلو اس حال میں کہ ہلکے ہو اور بھاری بھی' اور اپنے مالوں اور جانوں کے ساتھ اللہ کے راستے میں جہاد کرو | | | | |

فِي سَبِيلِ ٱللَّهِۚ ذَٰلِكُمۡ خَيۡرٞ لَّكُمۡ إِن كُنتُمۡ

| فِي سَبِيلِ ٱللَّهِۚ | ذَٰلِكُمۡ | خَيۡرٞ | لَّكُمۡ | إِن | كُنتُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اللہ کے راستے میں | یہ | بہتر ہے | تمھارے لیے | اگر | ہو تم |
| یہ تمھارے لیے بہتر ہے اگر تم علم رکھتے ہو۔ | | | | | |

تَعۡلَمُونَ ٤١ لَوۡ كَانَ عَرَضٗا قَرِيبٗا وَسَفَرٗا

| تَعۡلَمُونَ ٤١ | لَوۡ | كَانَ | عَرَضٗا | قَرِيبٗا | وَسَفَرٗا |
|---|---|---|---|---|---|
| علم رکھتے | اگر | ہوتا | مال | جلدی مل جانے والا | اور سفر (بھی) |
| اگر مال جلدی مل جانے والا ہوتا اور سفر بھی درمیانہ ہوتا | | | | | |

قَاصِدٗا لَّٱتَّبَعُوكَ وَلَٰكِنۢ بَعُدَتۡ عَلَيۡهِمُ ٱلشُّقَّةُۚ

| قَاصِدٗا | لَّٱتَّبَعُوكَ | وَلَٰكِنۢ | بَعُدَتۡ | عَلَيۡهِمُ | ٱلشُّقَّةُۚ |
|---|---|---|---|---|---|
| درمیانہ | تو وہ (منافق) ضرور آپ کی پیروی کرتے | اور لیکن | دور دکھائی دی | ان کو | مسافت |
| تو وہ (منافق) ضرور آپ کی پیروی کرتے لیکن ان کو مسافت دور دکھائی دی | | | | | |

وَسَيَحۡلِفُونَ بِٱللَّهِ لَوِ ٱسۡتَطَعۡنَا لَخَرَجۡنَا مَعَكُمۡ يُهۡلِكُونَ

| وَسَيَحۡلِفُونَ | بِٱللَّهِ | لَوِ ٱسۡتَطَعۡنَا | لَخَرَجۡنَا | مَعَكُمۡ | يُهۡلِكُونَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور جلد ہی وہ قسمیں کھائیں گے | اللہ کی | اگر ہم طاقت رکھتے | تو ہم ضرور نکلتے | تمھارے ساتھ | وہ ہلاک کر رہے ہیں |
| اور جلد ہی وہ اللہ کی قسمیں کھائیں گے کہ اگر ہم تمھارے ساتھ نکلنے کی طاقت رکھتے تو ہم ضرور تمھارے ساتھ نکلتے | | | | | |

أَنفُسَهُمۡ وَٱللَّهُ يَعۡلَمُ إِنَّهُمۡ لَكَٰذِبُونَ ﴿٤٢﴾ عَفَا ٱللَّهُ

| أَنفُسَهُمۡ | وَٱللَّهُ | يَعۡلَمُ | إِنَّهُمۡ | لَكَٰذِبُونَ ﴿٤٢﴾ | عَفَا ٱللَّهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اپنی جانوں کو | اور اللہ | جانتا ہے | کہ بیشک وہ | جھوٹے ہیں | اللہ نے معاف کر دیا |

وہ اپنی جانوں کو ہلاک کر رہے ہیں اور اللہ جانتا ہے کہ بیشک وہ جھوٹے ہیں

عَنكَ لِمَ أَذِنتَ لَهُمۡ حَتَّىٰ يَتَبَيَّنَ

| عَنكَ | لِمَ | أَذِنتَ | لَهُمۡ | حَتَّىٰ | يَتَبَيَّنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| آپ کو (کہ) | کیوں | آپ نے اجازت دے دی | انہیں | یہاں تک کہ | ظاہر ہو جائے |

اللہ نے آپ ﷺ کو معاف کر دیا کہ کیوں آپ ﷺ نے انہیں اجازت دے دی

لَكَ ٱلَّذِينَ صَدَقُواْ وَتَعۡلَمَ ٱلۡكَٰذِبِينَ ﴿٤٣﴾ لَا يَسۡتَـٔۡذِنُكَ

| لَكَ | ٱلَّذِينَ | صَدَقُواْ | وَتَعۡلَمَ | ٱلۡكَٰذِبِينَ ﴿٤٣﴾ | لَا يَسۡتَـٔۡذِنُكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| آپ کے لیے | وہ لوگ جو | سچے تھے | اور آپ جان لیتے | جھوٹوں کو | آپؐ سے اجازت نہیں مانگتے |

یہاں تک کہ آپ ﷺ کے لیے واضح ہو جاتا کہ کون لوگ سچے ہیں اور آپ ﷺ جھوٹوں کو بھی جان لیتے۔

ٱلَّذِينَ يُؤۡمِنُونَ بِٱللَّهِ وَٱلۡيَوۡمِ ٱلۡأٓخِرِ أَن يُجَٰهِدُواْ

| ٱلَّذِينَ | يُؤۡمِنُونَ | بِٱللَّهِ | وَٱلۡيَوۡمِ ٱلۡأٓخِرِ | أَن | يُجَٰهِدُواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ لوگ جو | ایمان رکھتے ہیں | اللہ پر | اور آخرت کے دن پر | اس بات کی کہ | وہ جہاد کریں |

وہ لوگ جو اللہ پر اور آخرت پر ایمان رکھتے ہیں وہ آپ ﷺ سے اجازت نہیں مانگتے اس بات کی کہ

بِأَمۡوَٰلِهِمۡ وَأَنفُسِهِمۡۗ وَٱللَّهُ عَلِيمُۢ بِٱلۡمُتَّقِينَ ﴿٤٤﴾ إِنَّمَا يَسۡتَـٔۡذِنُكَ

| إِنَّمَا يَسۡتَـٔۡذِنُكَ | بِٱلۡمُتَّقِينَ ﴿٤٤﴾ | عَلِيمُۢ | وَٱللَّهُ | وَأَنفُسِهِمۡۗ | بِأَمۡوَٰلِهِمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| بس اجازت تو آپ سے مانگتے ہیں | متقین کو | جاننے والا ہے | اور اللہ | اور جانوں کے ساتھ | اپنے مالوں کے ساتھ |
| وہ اپنے مالوں اور جانوں کے ساتھ جہاد کریں اور اللہ متقین کو جاننے والا ہے۔ بس اجازت تو آپ ﷺ سے مانگتے ہیں | | | | | |

ٱلَّذِينَ لَا يُؤۡمِنُونَ بِٱللَّهِ وَٱلۡيَوۡمِ ٱلۡأٓخِرِ وَٱرۡتَابَتۡ قُلُوبُهُمۡ

| قُلُوبُهُمۡ | وَٱرۡتَابَتۡ | وَٱلۡيَوۡمِ ٱلۡأٓخِرِ | بِٱللَّهِ | لَا يُؤۡمِنُونَ | ٱلَّذِينَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اُن کے دل | اور شک میں پڑے ہوئے ہیں | اور آخرت کے دن پر | اللہ پر | نہیں ایمان رکھتے | وہی لوگ جو |
| وہی لوگ جو اللہ اور آخرت کے دن پر ایمان نہیں رکھتے اور اُن کے دل شک میں پڑے ہوئے ہیں | | | | | |

فَهُمۡ فِي رَيۡبِهِمۡ يَتَرَدَّدُونَ ﴿٤٥﴾ وَلَوۡ أَرَادُواْ ٱلۡخُرُوجَ

| خُرُوجَ | أَرَادُواْ | وَلَوۡ | يَتَرَدَّدُونَ ﴿٤٥﴾ | فِي رَيۡبِهِمۡ | فَهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| نکلنے کا | وہ (منافق) ارادہ کرتے | اور اگر | بھٹکتے پھرتے ہیں | اپنے شک میں | لہذا وہ |
| لہذا وہ اپنے شک میں بھٹکتے پھرتے ہیں۔ اور اگر وہ (منافق) نکلنے کا ارادہ کرتے | | | | | |

لَأَعَدُّواْ لَهُۥ عُدَّةً وَلَٰكِن كَرِهَ ٱللَّهُ ٱنۢبِعَاثَهُمۡ

| ٱنۢبِعَاثَهُمۡ | كَرِهَ ٱللَّهُ | وَلَٰكِن | عُدَّةً | لَهُۥ | لَأَعَدُّواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| ان کے اٹھنے کو | اللہ نے ناپسند کیا | اور لیکن | کچھ سامان | اس کے لیے | تو ضرور تیار کرتے |
| تو ضرور اس کے لیے کچھ سامان تیار کرتے لیکن اللہ نے ان کے اٹھنے کو ناپسند کیا | | | | | |

فَثَبَّطَهُمۡ وَقِيلَ ٱقۡعُدُواْ مَعَ ٱلۡقَٰعِدِينَ ﴿٤٦﴾ لَوۡ خَرَجُواْ

| فَثَبَّطَهُمۡ | وَقِيلَ | ٱقۡعُدُواْ | مَعَ ٱلۡقَٰعِدِينَ ﴿٤٦﴾ | لَوۡ خَرَجُواْ |
|---|---|---|---|---|
| لہذا اس نے انہیں سست کر دیا (روک دیا) | اور کہہ دیا گیا | تم بیٹھے رہو | بیٹھنے والوں کے ساتھ | اگر وہ نکلتے |

لہذا اس نے انہیں سست کر دیا (روک دیا) اور کہہ دیا گیا تم بیٹھنے والوں کے ساتھ بیٹھے رہو۔

فِيكُم مَّا زَادُوكُمۡ إِلَّا خَبَالٗا وَلَأَوۡضَعُواْ

| فِيكُم | مَّا زَادُوكُمۡ | إِلَّا | خَبَالٗا | وَلَأَوۡضَعُواْ |
|---|---|---|---|---|
| تم میں (شامل ہو کر) | تو وہ نہ زیادہ کرتے تمھارے لیے | مگر | خرابی ہی | اور وہ ضرور دوڑاتے (اپنے گھوڑے) |

(اے مسلمانوں) اگر وہ تم میں شامل ہو کر نکلتے بھی تو تمھارے لیے سوائے فساد کے اور کوئی چیز نہ بڑھاتے'

خِلَٰلَكُمۡ يَبۡغُونَكُمُ ٱلۡفِتۡنَةَ وَفِيكُمۡ

| خِلَٰلَكُمۡ | يَبۡغُونَكُمُ | ٱلۡفِتۡنَةَ | وَفِيكُمۡ |
|---|---|---|---|
| تمھارے درمیان | تلاش کرتے ہوئے تمھارے اندر | فتنہ | اور تم میں (کچھ وہ ہیں) |

اور گھوڑے دوڑاتے تمھارے درمیان فتنہ پیدا کرنے کے لیے

سَمَّٰعُونَ لَهُمۡۗ وَٱللَّهُ عَلِيمُۢ بِٱلظَّٰلِمِينَ ﴿٤٧﴾ لَقَدِ ٱبۡتَغَوُاْ

| سَمَّٰعُونَ لَهُمۡۗ | وَٱللَّهُ | عَلِيمُۢ | بِٱلظَّٰلِمِينَ ﴿٤٧﴾ | لَقَدِ | ٱبۡتَغَوُاْ |
|---|---|---|---|---|---|
| جو بہت سنتے ہیں (جاسوسی کرتے ہیں) | اور اللہ | جاننے والا ہے | ظالموں کو | یقیناً | انہوں نے تلاش کیا تھا |

اور تمھارے اندر ان کے جاسوس بھی ہیں اور اللہ ظالموں سے خوب واقف ہے۔

ٱلۡفِتۡنَةَ مِن قَبۡلُ وَقَلَّبُواْ لَكَ ٱلۡأُمُورَ حَتَّىٰ

| ٱلۡفِتۡنَةَ | مِن قَبۡلُ | وَقَلَّبُواْ | لَكَ | ٱلۡأُمُورَ | حَتَّىٰ |
|---|---|---|---|---|---|
| فتنہ | اس سے پہلے بھی | اور الٹ پلٹ کرتے رہے | آپؐ کے لیے | معاملات کو | یہاں تک کہ |

یقیناً انہوں نے اس سے پہلے بھی فتنہ تلاش کیا تھا اور (اے نبیؐ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ) آپؐ کے لیے معاملات کو الٹ پلٹ کرتے رہے

جَآءَ ٱلۡحَقُّ وَظَهَرَ أَمۡرُ ٱللَّهِ وَهُمۡ كَٰرِهُونَ ﴿٤٨﴾

| جَآءَ | ٱلۡحَقُّ | وَظَهَرَ | أَمۡرُ ٱللَّهِ | وَهُمۡ | كَٰرِهُونَ ﴿٤٨﴾ |
|---|---|---|---|---|---|
| آ گیا | حق | اور غالب ہو گیا | اللہ کا حکم | جبکہ وہ | ناپسند کرنے والے تھے |

یہاں تک کہ حق آ گیا اور اللہ کا حکم غالب ہو گیا جبکہ وہ ناپسند کرنے والے تھے

وَمِنۡهُم مَّن يَقُولُ ٱئۡذَن لِّي وَلَا تَفۡتِنِّيٓۚ

| وَمِنۡهُم | مَّن | يَقُولُ | ٱئۡذَن | لِّي | وَلَا تَفۡتِنِّيٓۚ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور اُن میں سے بعض | وہ بھی ہے جو | کہتا ہے | اجازت دیجیے | مجھے | اور مجھے فتنے میں نہ ڈالیں |

اور اُن میں سے بعض وہ بھی ہے جو کہتا ہے مجھے اجازت دیجیے اور مجھے فتنے میں نہ ڈالیں

أَلَا فِي ٱلۡفِتۡنَةِ سَقَطُواْۗ وَإِنَّ جَهَنَّمَ لَمُحِيطَةُۢ

| أَلَا | فِي ٱلۡفِتۡنَةِ | سَقَطُواْۗ | وَإِنَّ | جَهَنَّمَ | لَمُحِيطَةُۢ |
|---|---|---|---|---|---|
| آگاہ رہو! | فتنے میں تو | وہ گر چکے ہیں | اور بیشک | جہنم | یقیناً گھیرنے والی ہے |

آگاہ رہو! فتنے میں تو وہ گر چکے ہیں اور بیشک جہنم کافروں کو یقیناً گھیرنے والی ہے

بِٱلۡكَٰفِرِينَ ٤٩ إِن تُصِبۡكَ حَسَنَةٞ تَسُؤۡهُمۡۖ وَإِن

| وَإِن | تَسُؤۡهُمۡۖ | حَسَنَةٞ | تُصِبۡكَ | إِن | بِٱلۡكَٰفِرِينَ ٤٩ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور اگر | تو وہ انہیں بُری لگتی ہیں | کوئی بھلائی | آپؐ کو پہنچتی ہے | اگر | کافروں کو |

اگر آپ ﷺ کو کوئی بھلائی پہنچتی ہے تو وہ انہیں بُری لگتی ہیں

تُصِبۡكَ مُصِيبَةٞ يَقُولُواْ قَدۡ أَخَذۡنَآ أَمۡرَنَا

| أَمۡرَنَا | أَخَذۡنَآ | قَدۡ | يَقُولُواْ | مُصِيبَةٞ | تُصِبۡكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اپنے معاملے میں | ہم نے تو احتیاط اختیار کر لی ہے | یقیناً | تو وہ کہتے ہیں | کوئی مصیبت | آپؐ کو پہنچتی ہے |

اور اگر آپ ﷺ کو کوئی مصیبت پہنچتی ہے تو وہ کہتے ہیں یقیناً ہم نے تو اپنے معاملے میں پہلے ہی احتیاط اختیار کر لی ہے

مِن قَبۡلُ وَيَتَوَلَّواْ وَّهُمۡ فَرِحُونَ ٥٠ قُل لَّن يُصِيبَنَآ

| لَّن يُصِيبَنَآ | قُل | فَرِحُونَ ٥٠ | وَّهُمۡ | وَيَتَوَلَّواْ | مِن قَبۡلُ |
|---|---|---|---|---|---|
| ہمیں ہرگز نہیں پہنچے گا | آپؐ کہہ دیجیے | خوش ہوتے ہیں | اس حال میں کہ وہ | اور وہ پھرتے ہیں | پہلے ہی |

اور وہ لوٹ جاتے ہیں خوشیاں مناتے ہوئے۔ آپ ﷺ کہہ دیجیے کہ ہم پر کوئی مصیبت نہیں آسکتی

إِلَّا مَا كَتَبَ ٱللَّهُ لَنَا هُوَ مَوۡلَىٰنَاۚ

| مَوۡلَىٰنَاۚ | هُوَ | لَنَا | كَتَبَ ٱللَّهُ | مَا | إِلَّا |
|---|---|---|---|---|---|
| ہمارا مالک ہے | وہی | ہمارے لیے | اللہ نے لکھ دیا ہے | وہی جو | مگر |

سوائے اس کے جو اللہ نے ہمارے لیے لکھ دی ہے وہی ہمارا مالک ہے

وَعَلَى ٱللَّهِ فَلۡيَتَوَكَّلِ ٱلۡمُؤۡمِنُونَ۝٥١ قُلۡ هَلۡ تَرَبَّصُونَ بِنَآ

| بِنَآ | هَلۡ تَرَبَّصُونَ | قُلۡ | ٱلۡمُؤۡمِنُونَ۝٥١ | فَلۡيَتَوَكَّلِ | وَعَلَى ٱللَّهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| ہمارے معاملے میں | تم انتظار نہیں کرتے | کہہ دیجیے | مومن | پس چاہیے کہ بھروسہ کریں | اور اللہ ہی پر |

پس مومنوں کو اللہ ہی پر بھروسہ کرنا چاہیے۔ کہہ دیجیے ہمارے معاملے میں تم انتظار نہیں کرتے

إِلَّآ إِحۡدَى ٱلۡحُسۡنَيَيۡنِۖ وَنَحۡنُ نَتَرَبَّصُ بِكُمۡ

| بِكُمۡ | نَتَرَبَّصُ | وَنَحۡنُ | ٱلۡحُسۡنَيَيۡنِۖ | إِحۡدَى | إِلَّآ |
|---|---|---|---|---|---|
| تمھارے حق میں | انتظار کرتے ہیں | اور ہم | دو بھلائیوں میں سے | ایک کا | مگر |

مگر دو بھلائیوں میں سے ایک کا! اور (اے منافقوں!) ہم منتظر ہیں تمھارے بارے میں کہ

أَن يُصِيبَكُمُ ٱللَّهُ بِعَذَابٖ مِّنۡ عِندِهِۦٓ أَوۡ بِأَيۡدِينَاۖ

| أَوۡ بِأَيۡدِينَاۖ | مِّنۡ عِندِهِۦٓ | بِعَذَابٖ | ٱللَّهُ | يُصِيبَكُمُ | أَن |
|---|---|---|---|---|---|
| یا ہمارے ہاتھوں سے | اپنے پاس سے | کوئی عذاب | اللہ | تمھیں پہنچائے | یہ کہ |

اللہ تمھیں اپنے پاس سے کوئی عذاب پہنچائے یا ہمارے ہاتھوں سے'

فَتَرَبَّصُوٓاْ إِنَّا مَعَكُم مُّتَرَبِّصُونَ۝٥٢ قُلۡ أَنفِقُواْ

| أَنفِقُواْ | قُلۡ | مُّتَرَبِّصُونَ۝٥٢ | مَعَكُم | إِنَّا | فَتَرَبَّصُوٓاْ |
|---|---|---|---|---|---|
| تم خرچ کرو | کہہ دیجیے | انتظار کرنے والے ہیں | تمھارے ساتھ | بیشک ہم (بھی) | لہذا تم انتظار کرو |

لہذا تم انتظار کرو بیشک ہم بھی تمھارے ساتھ انتظار کرنے والے ہیں کہہ دیجیے تم خوشی سے خرچ کرو

طَوۡعًا أَوۡ كَرۡهًا لَّن يُتَقَبَّلَ مِنكُمۡ إِنَّكُمۡ

| إِنَّكُمۡ | مِنكُمۡ | لَّن يُتَقَبَّلَ | كَرۡهًا | أَوۡ | طَوۡعًا |
|---|---|---|---|---|---|
| کیونکہ تم | تم سے | ہرگز قبول نہیں کیا جائے گا | ناخوشی سے | یا | خوشی سے |
| یا ناخوشی سے ہرگز تم سے قبول نہیں کیا جائے گا | | | | | |

كُنتُمۡ قَوۡمًا فَٰسِقِينَ ﴿٥٣﴾ وَمَا مَنَعَهُمۡ أَن تُقۡبَلَ

| تُقۡبَلَ | أَن | وَمَا مَنَعَهُمۡ | فَٰسِقِينَ ﴿٥٣﴾ | قَوۡمًا | كُنتُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| قبول کیے جائیں | یہ کہ | اور نہیں رکاوٹ بنی ان کے لیے | نافرمان | قوم | ہو ہی |
| اس لیے کہ تم نافرمان لوگ ہو۔ | | | | | |

مِنۡهُمۡ نَفَقَٰتُهُمۡ إِلَّآ أَنَّهُمۡ كَفَرُواْ بِٱللَّهِ

| بِٱللَّهِ | كَفَرُواْ | أَنَّهُمۡ | إِلَّآ | نَفَقَٰتُهُمۡ | مِنۡهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اللہ کے ساتھ | کفر کیا | کہ بلاشبہ انہوں نے | مگر (یہ چیز) | اُن کے صدقات | ان سے |
| اور ان کے صدقات قبول نہ ہونے کا سبب ان کا کفر تھا | | | | | |

وَبِرَسُولِهِۦ وَلَا يَأۡتُونَ ٱلصَّلَوٰةَ إِلَّا وَهُمۡ كُسَالَىٰ

| كُسَالَىٰ | وَهُمۡ | إِلَّا | ٱلصَّلَوٰةَ | وَلَا يَأۡتُونَ | وَبِرَسُولِهِۦ |
|---|---|---|---|---|---|
| سست ہوتے ہیں | اس حال میں کہ وہ | مگر | نماز کو | اور وہ نہیں آتے | اور اس کے رسول کے ساتھ |
| مگر وہ نماز کے لیے سستی سے آتے تھے | | | | | |

وَلَا يُنفِقُونَ إِلَّا وَهُمۡ كَٰرِهُونَ۝٥٤ فَلَا تُعۡجِبۡكَ أَمۡوَٰلُهُمۡ

| وَلَا يُنفِقُونَ | إِلَّا | وَهُمۡ كَٰرِهُونَ۝٥٤ | فَلَا تُعۡجِبۡكَ | أَمۡوَٰلُهُمۡ |
|---|---|---|---|---|
| اور وہ خرچ نہیں کرتے | مگر | اس حال میں کہ وہ ناپسند کرتے ہیں | لہذا آپؐ کو حیرت میں نہ ڈالے | اُن کے مال |
| اور وہ خرچ نہیں کرتے مگر کراہت کے ساتھ۔ لہذا آپ ﷺ کو ان کے مال اور اولاد حیرت میں نہ ڈالے | | | | |

وَلَآ أَوۡلَٰدُهُمۡۚ إِنَّمَا يُرِيدُ ٱللَّهُ لِيُعَذِّبَهُم بِهَا فِي ٱلۡحَيَوٰةِ ٱلدُّنۡيَا

| وَلَآ أَوۡلَٰدُهُمۡۚ | إِنَّمَا | يُرِيدُ ٱللَّهُ | لِيُعَذِّبَهُم | بِهَا | فِي ٱلۡحَيَوٰةِ ٱلدُّنۡيَا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور نہ ان کی اولاد | یقیناً | اللہ تو چاہتا ہے | کہ انہیں عذاب دے | ان کی وجہ سے | دنیا کی زندگی میں |
| یقیناً اللہ تو چاہتا ہے کہ انہی چیزوں کے ذریعے سے اُنہیں دنیوی زندگی میں عذاب دے | | | | | |

وَتَزۡهَقَ أَنفُسُهُمۡ وَهُمۡ كَٰفِرُونَ۝٥٥ وَيَحۡلِفُونَ بِٱللَّهِ

| وَتَزۡهَقَ | أَنفُسُهُمۡ | وَهُمۡ | كَٰفِرُونَ۝٥٥ | وَيَحۡلِفُونَ | بِٱللَّهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور نکلیں | ان کی جانیں | اس حال میں کہ وہ | کافر ہوں | اور وہ قسمیں کھاتے ہیں | اللہ کی |
| اور اُن کی جانیں اسی کفر کی حالت میں نکلیں۔ اور وہ اللہ کی قسمیں کھا کھا کر کہتے ہیں | | | | | |

إِنَّهُمۡ لَمِنكُمۡ وَمَا هُم مِّنكُمۡ وَلَٰكِنَّهُمۡ قَوۡمٌ

| إِنَّهُمۡ | لَمِنكُمۡ | وَمَا هُم | مِّنكُمۡ | وَلَٰكِنَّهُمۡ | قَوۡمٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| کہ بیشک وہ | تم ہی میں سے ہیں | اور حالانکہ وہ نہیں ہیں | تم میں سے | اور لیکن وہ تو | ایسے لوگ ہیں |
| کہ ہم بھی (مسلمان ہیں) آپ لوگوں کے ساتھ ہیں (ہماری بات کا اعتبار کیجیے) | | | | | |

يَفۡرَقُونَ۝٥٦ لَوۡ يَجِدُونَ مَلۡجَـًٔا أَوۡ مَغَـٰرَٰتٍ أَوۡ

| يَفۡرَقُونَ۝٥٦ | لَوۡ يَجِدُونَ | مَلۡجَـًٔا | أَوۡ | مَغَـٰرَٰتٍ | أَوۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| جوڑرتے ہیں | اگر وہ پائیں | کوئی جائے پناہ | یا | کوئی غاریں | یا |

لیکن (اے مسلمانوں! حقیقت میں) یہ لوگ تم میں سے نہیں ہیں' بلکہ اصل میں یہ ڈرے ہوئے لوگ ہیں اگر وہ پائیں

مُدَّخَلًا لَّوَلَّوۡاْ إِلَيۡهِ وَهُمۡ يَجۡمَحُونَ۝٥٧ وَمِنۡهُم

| مُدَّخَلًا | لَّوَلَّوۡاْ | إِلَيۡهِ | وَهُمۡ يَجۡمَحُونَ۝٥٧ | وَمِنۡهُم |
|---|---|---|---|---|
| کوئی اور گھس بیٹھنے کی جگہ | تو وہ ضرور لوٹ جائیں | اس کی طرف | رسیاں تڑواتے ہوئے | اور ان میں سے بعض |

کوئی جائے پناہ یا کوئی غاریں یا کوئی اور گھس بیٹھنے کی جگہ تو وہ ضرور اس کی طرف رسیاں تڑواتے ہوئے لوٹ جائیں۔

مَّن يَلۡمِزُكَ فِي ٱلصَّدَقَـٰتِ فَإِنۡ أُعۡطُواْ مِنۡهَا

| مَّن | يَلۡمِزُكَ | فِي ٱلصَّدَقَـٰتِ | فَإِنۡ أُعۡطُواْ | مِنۡهَا |
|---|---|---|---|---|
| وہ ہیں جو | آپ پر الزام لگاتے ہیں | صدقات کے بارے میں | پھر اگر انہیں دیا جائے | ان (صدقات) میں سے |

اور (اے نبی ﷺ) ان میں سے بعض وہ ہیں جو صدقات کے بارے میں آپ ﷺ پر الزام لگاتے ہیں پھر اگر انہیں

رَضُواْ وَإِن لَّمۡ يُعۡطَوۡاْ مِنۡهَآ إِذَا هُمۡ يَسۡخَطُونَ۝٥٨

| رَضُواْ | وَإِن | لَّمۡ يُعۡطَوۡاْ | مِنۡهَآ | إِذَا هُمۡ | يَسۡخَطُونَ۝٥٨ |
|---|---|---|---|---|---|
| تو وہ راضی ہوتے ہیں | اور اگر | انہیں نہ دیا جائے | ان میں سے | تو اسی وقت وہ | ناراض ہو جاتے ہیں |

ان (صدقات) میں سے دیا جائے تو وہ راضی ہوتے ہیں اور اگر ان میں سے انہیں نہ دیا جائے تو فوراً ناراض ہو جاتے ہیں۔

وَلَوۡ أَنَّهُمۡ رَضُواْ مَآ ءَاتَىٰهُمُ ٱللَّهُ وَرَسُولُهُۥ

| وَرَسُولُهُۥ | ءَاتَىٰهُمُ ٱللَّهُ | مَآ | رَضُواْ | أَنَّهُمۡ | وَلَوۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور اس کے رسول نے | اللہ نے انہیں دیا | اس پر جو | راضی رہتے | بلاشبہ وہ | اور (کیا ہی اچھا ہوتا) اگر |

اور اگر وہ راضی رہتے اس پر جو کچھ انہیں اللہ اور اس کے رسول ﷺ نے دیا

وَقَالُواْ حَسۡبُنَا ٱللَّهُ سَيُؤۡتِينَا ٱللَّهُ مِن فَضۡلِهِۦ وَرَسُولُهُۥٓ

| وَرَسُولُهُۥٓ | مِن فَضۡلِهِۦ | ٱللَّهُ | سَيُؤۡتِينَا | حَسۡبُنَا ٱللَّهُ | وَقَالُواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور اس کا رسول بھی | اپنے فضل سے | اللہ | عنقریب ہمیں ضرور دے گا | اللہ ہمیں کافی ہے | اور وہ کہتے! |

اور وہ کہتے! کہ اللہ ہمارے لیے کافی ہے عنقریب ہمیں اللہ اور اس کا رسول ﷺ اپنے فضل سے ضرور دے گا

إِنَّآ إِلَى ٱللَّهِ رَٰغِبُونَ ۝٥٩ إِنَّمَا ٱلصَّدَقَٰتُ لِلۡفُقَرَآءِ وَٱلۡمَسَٰكِينِ

| وَٱلۡمَسَٰكِينِ | لِلۡفُقَرَآءِ | إِنَّمَا ٱلصَّدَقَٰتُ | رَٰغِبُونَ ۝٥٩ | إِلَى ٱللَّهِ | إِنَّآ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور مسکینوں کے لیے | فقیروں کے لیے | زکوٰۃ تو صرف | رغبت کرنے والے ہیں | اللہ ہی کی طرف | بیشک ہم |

بیشک ہم اللہ ہی کی طرف رغبت کرنے والے ہیں (تو ان کے حق میں بہتر ہوتا)۔ زکوٰۃ تو صرف فقیروں' مسکینوں

وَٱلۡعَٰمِلِينَ عَلَيۡهَا وَٱلۡمُؤَلَّفَةِ قُلُوبُهُمۡ

| وَٱلۡمُؤَلَّفَةِ قُلُوبُهُمۡ | عَلَيۡهَا | وَٱلۡعَٰمِلِينَ |
|---|---|---|
| اور ان کے لیے جن کی | اس کی وصولی پر مقرر ہیں | اور ان اہل کاروں کے لیے جو |

اور عاملین صدقات کے لیے ہیں (محکمہ زکوۃ کے ملازمین کی تنخواہ اسی زکوۃ میں سے دی جائے گی) اور ان کے لیے جن کی

وَفِي ٱلرِّقَابِ وَٱلۡغَٰرِمِينَ وَفِي سَبِيلِ ٱللَّهِ وَٱبۡنِ ٱلسَّبِيلِۖ

| وَٱبۡنِ ٱلسَّبِيلِۖ | وَفِي سَبِيلِ ٱللَّهِ | وَٱلۡغَٰرِمِينَ | وَفِي ٱلرِّقَابِ |
|---|---|---|---|
| اور مسافروں میں | اور اللہ کے راستے میں | اور تاوان (اور قرض) ادا کرنے والوں میں | اور گردنوں کے چھڑانے میں |
| دلجوئی مقصود ہے اور گردنوں کے چھڑانے میں اور تاوان (اور قرض) ادا کرنے والوں میں اور اللہ کے راستے میں | | | |

فَرِيضَةً مِّنَ ٱللَّهِۗ وَٱللَّهُ عَلِيمٌ حَكِيمٌ ۝٦٠ وَمِنۡهُمُ

| وَمِنۡهُمُ | حَكِيمٌ ۝٦٠ | عَلِيمٌ | وَٱللَّهُ | مِّنَ ٱللَّهِۗ | فَرِيضَةً |
|---|---|---|---|---|---|
| اور اُن میں سے بعض | حکمت والا ہے | جاننے والا | اور اللہ | اللہ کی طرف سے | یہ فریضہ ہے |
| اور مسافروں کی امداد میں۔ یہ اللہ کی طرف سے فریضہ ہے اور اللہ جاننے والا حکمت والا ہے۔ | | | | | |

ٱلَّذِينَ يُؤۡذُونَ ٱلنَّبِيَّ وَيَقُولُونَ هُوَ أُذُنٌۚ

| أُذُنٌۚ | هُوَ | وَيَقُولُونَ | ٱلنَّبِيَّ | يُؤۡذُونَ | ٱلَّذِينَ |
|---|---|---|---|---|---|
| کان ہے | وہ (تو) | اور کہتے ہیں | نبیؐ کو | تکلیف دیتے ہیں | وہ ہیں جو |
| اور اُن میں سے بعض وہ ہیں جو نبیؐ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ کو تکلیف دیتے ہیں اور کہتے ہیں وہ تو کان (کا کچا) ہے | | | | | |

قُلۡ أُذُنُ خَيۡرٖ لَّكُمۡ يُؤۡمِنُ بِٱللَّهِ

| بِٱللَّهِ | يُؤۡمِنُ | لَّكُمۡ | خَيۡرٖ | أُذُنُ | قُلۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اللہ پر | وہ ایمان رکھتا ہے | تمھارے لیے | بھلائی کا | وہ کان ہے | آپؐ کہہ دیجیے |
| آپؐ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ کہہ دیجیے کہ یہ کان کا کچا ہونا ہی تمھارے لیے بہتر ہے وہ اللہ پر ایمان رکھتا ہے | | | | | |

وَيُؤۡمِنُ لِلۡمُؤۡمِنِينَ وَرَحۡمَةٞ لِّلَّذِينَ ءَامَنُواْ مِنكُمۡۚ

| مِنكُمۡۚ | ءَامَنُواْ | لِّلَّذِينَ | وَرَحۡمَةٞ | لِلۡمُؤۡمِنِينَ | وَيُؤۡمِنُ |
|---|---|---|---|---|---|
| تم میں سے | ایمان لائے | ان کے لیے جو | اور رحمت ہے | مومنوں (کی باتوں) پر | اور وہ یقین رکھتا ہے |
| اور وہ مومنوں کی باتوں پر یقین رکھتا ہے اور تم میں سے ایمان والوں کے لیے رحمت ہے | | | | | |

وَٱلَّذِينَ يُؤۡذُونَ رَسُولَ ٱللَّهِ لَهُمۡ عَذَابٌ أَلِيمٞ ٦١

| أَلِيمٞ ٦١ | عَذَابٌ | لَهُمۡ | رَسُولَ ٱللَّهِ | يُؤۡذُونَ | وَٱلَّذِينَ |
|---|---|---|---|---|---|
| دردناک ہے | عذاب | ان کے لیے | اللہ کے رسول کو | تکلیف دیتے ہیں | اور وہ لوگ جو |
| اور وہ لوگ جو اللہ کے رسول ﷺ کو تکلیف دیتے ہیں ان کے لیے دردناک عذاب ہے | | | | | |

يَحۡلِفُونَ بِٱللَّهِ لَكُمۡ لِيُرۡضُوكُمۡ وَٱللَّهُ وَرَسُولُهُۥٓ

| وَرَسُولُهُۥٓ | وَٱللَّهُ | لِيُرۡضُوكُمۡ | لَكُمۡ | بِٱللَّهِ | يَحۡلِفُونَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور اس کا رسول | حالانکہ اللہ | تاکہ وہ تمھیں خوش کریں | تمھارے لیے | اللہ کی | وہ قسمیں کھاتے ہیں |
| (اے مسلمانوں) یہ تمھارے سامنے اللہ کی قسمیں کھاتے ہیں تاکہ تمھیں راضی کریں | | | | | |

أَحَقُّ أَن يُرۡضُوهُ إِن كَانُواْ مُؤۡمِنِينَ ٦٢

| مُؤۡمِنِينَ ٦٢ | كَانُواْ | إِن | يُرۡضُوهُ | أَن | أَحَقُّ |
|---|---|---|---|---|---|
| مومن | وہ ہیں | اگر | وہ اسے راضی کریں | یہ کہ | زیادہ حقدار ہے |
| حالانکہ اللہ اور اس کا رسول ﷺ اس بات کے زیادہ حقدار ہے کہ وہ انہیں راضی کریں اگر وہ واقعتاً مومن ہیں۔ | | | | | |

أَلَمۡ يَعۡلَمُوٓاْ أَنَّهُۥ مَن يُحَادِدِ ٱللَّهَ وَرَسُولَهُۥ فَأَنَّ

| فَأَنَّ | ٱللَّهَ وَرَسُولَهُۥ | يُحَادِدِ | مَن | أَنَّهُۥ | أَلَمۡ يَعۡلَمُوٓاْ |
|---|---|---|---|---|---|
| توبلاشبہ | اللہ اور اس کے رسول کی | مخالفت کرے | جو | کہ بیشک | کیا انہیں معلوم نہیں ہوا |
| کیا انہیں معلوم نہیں ہوا کہ بیشک جو اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی مخالفت کرے | | | | | |

لَهُۥ نَارَ جَهَنَّمَ خَٰلِدٗا فِيهَاۚ ذَٰلِكَ ٱلۡخِزۡيُ

| ٱلۡخِزۡيُ | ذَٰلِكَ | فِيهَاۚ | خَٰلِدٗا | نَارَ جَهَنَّمَ | لَهُۥ |
|---|---|---|---|---|---|
| رسوائی | یہ ہے | اس میں | وہ ہمیشہ رہے گا | جہنم کی آگ ہے | اس کے لیے |
| توبلاشبہ اس کے لیے جہنم کی آگ ہے وہ اس میں ہمیشہ رہے گا یہ بہت بڑی رسوائی ہے | | | | | |

ٱلۡعَظِيمُ ۝٦٣ يَحۡذَرُ ٱلۡمُنَٰفِقُونَ أَن تُنَزَّلَ عَلَيۡهِمۡ

| عَلَيۡهِمۡ | تُنَزَّلَ | أَن | ٱلۡمُنَٰفِقُونَ | يَحۡذَرُ | ٱلۡعَظِيمُ ۝٦٣ |
|---|---|---|---|---|---|
| ان (مسلمانوں) پر | نازل کر دی جائے | اس بات سے کہ | منافق | ڈرتے ہیں | بڑی |
| منافق اس بات سے ڈرتے ہیں کہ ان (مسلمانوں) پر کوئی سورت نازل کر دی جائے | | | | | |

سُورَةٞ تُنَبِّئُهُم بِمَا فِي قُلُوبِهِمۡۚ قُلِ ٱسۡتَهۡزِءُوٓاْ

| ٱسۡتَهۡزِءُوٓاْ | قُلِ | فِي قُلُوبِهِمۡۚ | بِمَا | تُنَبِّئُهُم | سُورَةٞ |
|---|---|---|---|---|---|
| تم مذاق کرتے رہو | کہہ دیجیے | ان کے دلوں میں ہے | جو کچھ | جو انہیں بتادے | کوئی سورت |
| جو ان کو ہمارے دلوں کی حالت بتادے کہہ دیجیے تم مذاق کرتے رہو | | | | | |

إِنَّ ٱللَّهَ مُخۡرِجٞ مَّا تَحۡذَرُونَ ٦٤ وَلَئِن

| إِنَّ | ٱللَّهَ | مُخۡرِجٞ | مَّا | تَحۡذَرُونَ ٦٤ | وَلَئِن |
|---|---|---|---|---|---|
| بیشک | اللہ تعالیٰ | ظاہر کرنے والا ہے | وہ بات جس سے | تم ڈرتے ہو | اور اگر |

بیشک اللہ تعالیٰ اس بات کو ظاہر کرنے والا ہے جس سے تم ڈرتے ہو

سَأَلۡتَهُمۡ لَيَقُولُنَّ إِنَّمَا كُنَّا نَخُوضُ وَنَلۡعَبُۚ قُلۡ

| سَأَلۡتَهُمۡ | لَيَقُولُنَّ | إِنَّمَا كُنَّا | نَخُوضُ | وَنَلۡعَبُۚ | قُلۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| آپؐ ان سے پوچھیں | تو وہ ضرور کہیں گے | ہم تو بس تھے | شغل کے طور پر باتیں کرتے | اور دل لگی کرتے | کہہ دیجیے |

اور اگر آپؐ صلی اللہ علیہ وسلم ان سے پوچھیں تو وہ ضرور کہیں گے ہم تو یونہی بات چیت اور دل لگی کر رہے تھے۔

أَبِٱللَّهِ وَءَايَٰتِهِۦ وَرَسُولِهِۦ كُنتُمۡ تَسۡتَهۡزِءُونَ ٦٥

| أَبِٱللَّهِ | وَءَايَٰتِهِۦ | وَرَسُولِهِۦ | كُنتُمۡ تَسۡتَهۡزِءُونَ ٦٥ |
|---|---|---|---|
| کیا اللہ کے ساتھ | اور اس کی آیات کے ساتھ | اور اس کے رسول کے ساتھ | تم مذاق کرتے تھے |

آپؐ صلی اللہ علیہ وسلم کہہ دیجیے کیا تم اللہ' اس کی آیات اور اس کے رسولؐ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مذاق کرتے تھے

لَا تَعۡتَذِرُواْ قَدۡ كَفَرۡتُم بَعۡدَ إِيمَٰنِكُمۡۚ إِن نَّعۡفُ

| لَا تَعۡتَذِرُواْ | قَدۡ | كَفَرۡتُم | بَعۡدَ إِيمَٰنِكُمۡۚ | إِن | نَّعۡفُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اب تم عذر پیش نہ کرو | یقیناً | تم نے کفر کیا ہے | اپنے ایمان لانے کے بعد | اگر | ہم معاف بھی کر دیں |

اب تم عذر پیش نہ کرو یقیناً تم نے اپنے ایمان لانے کے بعد کفر کیا ہے اگر ہم تم میں سے ایک گروہ کو معاف بھی کر دیں

عَن طَآئِفَةٖ مِّنكُمۡ نُعَذِّبۡ طَآئِفَةَۢ بِأَنَّهُمۡ كَانُواْ مُجۡرِمِينَ٦٦

| كَانُواْ مُجۡرِمِينَ٦٦ | بِأَنَّهُمۡ | طَآئِفَةَۢ | نُعَذِّبۡ | مِّنكُمۡ | عَن طَآئِفَةٖ |
|---|---|---|---|---|---|
| مجرم ہیں | اس وجہ سے کہ بلاشبہ وہ | ایک گروہ کو | تو ہم عذاب دیں گے | تم میں سے | ایک گروہ کو |
| تو ہم دوسرے گروہ کو عذاب دینگے اس لیے کہ وہ مجرم ہیں۔ | | | | | |

ٱلۡمُنَٰفِقُونَ وَٱلۡمُنَٰفِقَٰتُ بَعۡضُهُم مِّنۢ بَعۡضٖۚ يَأۡمُرُونَ بِٱلۡمُنكَرِ

| بِٱلۡمُنكَرِ | يَأۡمُرُونَ | مِّنۢ بَعۡضٖۚ | بَعۡضُهُم | وَٱلۡمُنَٰفِقَٰتُ | ٱلۡمُنَٰفِقُونَ |
|---|---|---|---|---|---|
| بُرے کام کا | وہ حکم دیتے ہیں | بعض سے (یعنی ایک جیسے ہی) ہیں | ان کے بعض | اور منافق عورتیں | منافق مرد |
| منافق مرد اور منافق عورتیں سب ایکدوسرے میں سے ہیں یہ بُرے کام کا حکم دیتے ہیں | | | | | |

وَيَنۡهَوۡنَ عَنِ ٱلۡمَعۡرُوفِ وَيَقۡبِضُونَ أَيۡدِيَهُمۡۚ نَسُواْ ٱللَّهَ

| نَسُواْ ٱللَّهَ | أَيۡدِيَهُمۡۚ | وَيَقۡبِضُونَ | عَنِ ٱلۡمَعۡرُوفِ | وَيَنۡهَوۡنَ |
|---|---|---|---|---|
| انہوں نے اللہ کو بھلا دیا | اپنے ہاتھ (خرچ کرنے سے) | اور وہ بند رکھتے ہیں | نیک کام سے | اور وہ روکتے ہیں |
| اور نیک کام سے روکتے ہیں اور اپنے ہاتھوں کو بند رکھتے ہیں (یعنی اللہ کے راستے میں خرچ نہیں کرتے) انہوں نے اللہ کو بھلا دیا | | | | |

فَنَسِيَهُمۡۚ إِنَّ ٱلۡمُنَٰفِقِينَ هُمُ ٱلۡفَٰسِقُونَ٦٧ وَعَدَ ٱللَّهُ ٱلۡمُنَٰفِقِينَ

| ٱلۡمُنَٰفِقِينَ | وَعَدَ ٱللَّهُ | هُمُ ٱلۡفَٰسِقُونَ٦٧ | ٱلۡمُنَٰفِقِينَ | إِنَّ | فَنَسِيَهُمۡۚ |
|---|---|---|---|---|---|
| منافق مردوں | اللہ نے وعدہ کیا ہے | وہی نافرمان ہیں | منافقین | بیشک | تو (اللہ) نے بھی انہیں بھلا دیا |
| تو اللہ نے بھی انہیں بھلا دیا یقیناً یہ منافق ہی نافرمان ہیں۔ اللہ نے وعدہ کیا ہے ان منافق مردوں' | | | | | |

وَٱلۡمُنَٰفِقَٰتِ وَٱلۡكُفَّارَ نَارَ جَهَنَّمَ خَٰلِدِينَ فِيهَاۚ هِيَ حَسۡبُهُمۡۚ

| هِيَ حَسۡبُهُمۡۚ | فِيهَاۚ | خَٰلِدِينَ | نَارَ جَهَنَّمَ | وَٱلۡكُفَّارَ | وَٱلۡمُنَٰفِقَٰتِ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ(عذاب)انہیں کافی ہے | اس میں | وہ ہمیشہ رہیں گے | جہنم کی آگ کا | اور کفار سے | اور منافق عورتوں |

اور منافق عورتوں اور کفار سے جہنم کی آگ کا' جس میں وہ ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے وہ(عذاب) انہیں کافی ہے

وَلَعَنَهُمُ ٱللَّهُۖ وَلَهُمۡ عَذَابٞ مُّقِيمٞ ٦٨ كَٱلَّذِينَ

| كَٱلَّذِينَ | مُّقِيمٞ ٦٨ | عَذَابٞ | وَلَهُمۡ | وَلَعَنَهُمُ ٱللَّهُۖ |
|---|---|---|---|---|
| (اے منافقوں تم!)ان کی طرح ہو جو | ہمیشہ رہنے والا | عذاب ہے | اور ان کے لیے | اور اللہ نے اُن پر لعنت کی ہے |

اور اللہ نے اُن پر لعنت کی ہے اور ان کے لیے ہمیشہ رہنے والا عذاب ہے۔ ( اے منافقوں تم!)ان کی طرح ہو جو

مِن قَبۡلِكُمۡ كَانُوٓاْ أَشَدَّ مِنكُمۡ قُوَّةٗ وَأَكۡثَرَ أَمۡوَٰلٗا وَأَوۡلَٰدٗا

| أَمۡوَٰلٗا وَأَوۡلَٰدٗا | وَأَكۡثَرَ | قُوَّةٗ | مِنكُمۡ | كَانُوٓاْ أَشَدَّ | مِن قَبۡلِكُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| مال اور اولاد میں | اور بہت زیادہ تھے | قوت میں | تم سے | وہ زیادہ سخت تھے | تم سے پہلے تھے |

تم سے پہلے تھے وہ تم سے کہیں بڑھ کر تھے طاقت میں اور کہیں زیادہ تھے مال اور اولاد میں۔

فَٱسۡتَمۡتَعُواْ بِخَلَٰقِهِمۡ فَٱسۡتَمۡتَعۡتُم بِخَلَٰقِكُمۡ كَمَا ٱسۡتَمۡتَعَ

| ٱسۡتَمۡتَعَ | كَمَا | بِخَلَٰقِكُمۡ | فَٱسۡتَمۡتَعۡتُم | بِخَلَٰقِهِمۡ | فَٱسۡتَمۡتَعُواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| فائدہ اُٹھایا تھا | جیسے | اپنے حصے کے ساتھ | اور تم نے بھی فائدہ اُٹھایا | اپنے حصے کے ساتھ | لہذا انہوں نے فائدہ اُٹھایا |

لہذا انہوں نے اپنے حصے کے ساتھ فائدہ اُٹھایا اور تم نے بھی اپنے حصے کے ساتھ فائدہ اُٹھایا

ٱلَّذِينَ مِن قَبۡلِكُم بِخَلَٰقِهِمۡ وَخُضۡتُمۡ كَٱلَّذِي

| ٱلَّذِينَ | مِن قَبۡلِكُم | بِخَلَٰقِهِمۡ | وَخُضۡتُمۡ | كَٱلَّذِي |
|---|---|---|---|---|
| ان لوگوں نے جو | تم سے پہلے تھے | اپنے حصے کے ساتھ | اور تم بھی فضول بحث میں الجھے | جیسے |

جیسے ان لوگوں نے اپنے حصے کے ساتھ فائدہ اُٹھایا تھا جو تم سے پہلے تھے اور تم بھی فضول بحث میں الجھے جیسے

خَاضُوٓاْۚ أُوْلَٰٓئِكَ حَبِطَتۡ أَعۡمَٰلُهُمۡ فِي ٱلدُّنۡيَا وَٱلۡأٓخِرَةِۖ وَأُوْلَٰٓئِكَ هُمُ

| خَاضُوٓاْۚ | أُوْلَٰٓئِكَ | حَبِطَتۡ | أَعۡمَٰلُهُمۡ | فِي ٱلدُّنۡيَا وَٱلۡأٓخِرَةِۖ | وَأُوْلَٰٓئِكَ هُمُ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ فضولیات میں الجھے رہے | یہ لوگ | برباد ہوگئے | اُن کے اعمال | دنیا اور آخرت میں | اور یہی لوگ ہیں |

وہ فضولیات میں الجھے رہے یہ وہ لوگ ہیں جن کے اعمال دنیا و آخرت میں برباد ہوگئے اور یہی لوگ ہیں

ٱلۡخَٰسِرُونَ ٦٩ أَلَمۡ يَأۡتِهِمۡ نَبَأُ ٱلَّذِينَ مِن قَبۡلِهِمۡ قَوۡمِ نُوحٖ

| ٱلۡخَٰسِرُونَ ٦٩ | أَلَمۡ يَأۡتِهِمۡ | نَبَأُ | ٱلَّذِينَ | مِن قَبۡلِهِمۡ | قَوۡمِ نُوحٖ |
|---|---|---|---|---|---|
| خسارہ پانے والے | کیا اُن کے پاس نہیں آئی | خبر | اُن لوگوں کی جو | اُن سے پہلے تھے | (یعنی) قوم نوح کی |

خسارہ پانے والے۔ کیا اُن کے پاس اُن لوگوں کی خبر نہیں آئی جو اُن سے پہلے تھے؟ قوم نوح'

وَعَادٖ وَثَمُودَ وَقَوۡمِ إِبۡرَٰهِيمَ وَأَصۡحَٰبِ مَدۡيَنَ وَٱلۡمُؤۡتَفِكَٰتِۚ

| وَعَادٖ | وَثَمُودَ | وَقَوۡمِ إِبۡرَٰهِيمَ | وَأَصۡحَٰبِ مَدۡيَنَ | وَٱلۡمُؤۡتَفِكَٰتِۚ |
|---|---|---|---|---|
| اور عاد | اور ثمود کی | اور قوم ابراہیم کی | اور مدین والوں کی | اور الٹائی ہوئی بستیوں والوں کی |

قوم عاد' قوم ثمود' قوم ابراہیم اور مدین کے لوگوں اور ان بستیوں کی خبریں جو اُلٹ دی گئیں۔

أَتَتْهُمْ رُسُلُهُم بِٱلْبَيِّنَٰتِ ۖ فَمَا كَانَ ٱللَّهُ لِيَظْلِمَهُمْ

| أَتَتْهُمْ | رُسُلُهُم | بِٱلْبَيِّنَٰتِ ۖ | فَمَا كَانَ | ٱللَّهُ | لِيَظْلِمَهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اُن کے پاس آئے | ان کے رسول | واضح دلائل کے ساتھ | تو نہیں تھا | اللہ | کہ ان پر ظلم کرتا |
| اُن کے پاس ان کے رسول واضح دلائل (یا احکام) لے کر آئے پس اللہ اُن پر ظلم کرنے والا نہیں تھا | | | | | |

وَلَٰكِن كَانُوٓا۟ أَنفُسَهُمْ يَظْلِمُونَ ﴿٧٠﴾ وَٱلْمُؤْمِنُونَ وَٱلْمُؤْمِنَٰتُ

| وَلَٰكِن | كَانُوٓا۟ | أَنفُسَهُمْ | يَظْلِمُونَ ﴿٧٠﴾ | وَٱلْمُؤْمِنُونَ | وَٱلْمُؤْمِنَٰتُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور لیکن | وہ تھے | اپنی ہی جانوں پر | ظلم کرتے | اور مومن مرد | اور مومن عورتیں |
| لیکن وہ اپنے اوپر خود ہی ظلم کرتے۔ اور مومن مرد اور مومن عورتیں | | | | | |

بَعْضُهُمْ أَوْلِيَآءُ بَعْضٍ ۚ يَأْمُرُونَ بِٱلْمَعْرُوفِ وَيَنْهَوْنَ

| بَعْضُهُمْ | أَوْلِيَآءُ | بَعْضٍ ۚ | يَأْمُرُونَ | بِٱلْمَعْرُوفِ | وَيَنْهَوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اُن کے بعض | دوست ہیں | بعض کے | وہ حکم دیتے ہیں | نیکی کا | اور روکتے ہیں |
| یہ سب ایکدوسرے کے ساتھی ہیں وہ نیکی کا حکم دیتے ہیں' | | | | | |

عَنِ ٱلْمُنكَرِ وَيُقِيمُونَ ٱلصَّلَوٰةَ وَيُؤْتُونَ ٱلزَّكَوٰةَ وَيُطِيعُونَ ٱللَّهَ

| عَنِ ٱلْمُنكَرِ | وَيُقِيمُونَ | ٱلصَّلَوٰةَ | وَيُؤْتُونَ | ٱلزَّكَوٰةَ | وَيُطِيعُونَ ٱللَّهَ |
|---|---|---|---|---|---|
| بُرائی سے | اور وہ قائم کرتے ہیں | نماز | اور ادا کرتے ہیں | زکوٰۃ | اور اللہ کی اطاعت کرتے ہیں |
| بُرائی سے روکتے ہیں نماز قائم کرتے ہیں زکوٰۃ ادا کرتے ہیں اور اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرتے ہیں | | | | | |

وَرَسُولَهُۥٓۚ أُوْلَٰٓئِكَ سَيَرۡحَمُهُمُ ٱللَّهُۗ إِنَّ ٱللَّهَ

| وَرَسُولَهُۥٓۚ | أُوْلَٰٓئِكَ | سَيَرۡحَمُهُمُ | ٱللَّهُۗ | إِنَّ | ٱللَّهَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور اس کے رسول کی | یہی وہ لوگ ہیں | عنقریب رحم کرے گا ان پر | اللہ | بیشک | اللہ |

یہی وہ لوگ ہیں عنقریب اللہ اُن پر رحم کرے گا بیشک اللہ غالب حکمت والا ہے۔

عَزِيزٌ حَكِيمٌ ٧١ وَعَدَ ٱللَّهُ ٱلۡمُؤۡمِنِينَ وَٱلۡمُؤۡمِنَٰتِ جَنَّٰتٖ

| عَزِيزٌ | حَكِيمٌ ٧١ | وَعَدَ ٱللَّهُ | ٱلۡمُؤۡمِنِينَ | وَٱلۡمُؤۡمِنَٰتِ | جَنَّٰتٖ |
|---|---|---|---|---|---|
| غالب | حکمت والا ہے | اللہ نے وعدہ کیا ہے | مومن مردوں سے | اور مومن عورتوں سے | جنت (باغات) کا |

اللہ نے مومن مردوں اور مومن عورتوں سے اُن باغات کا وعدہ کیا ہے جن کے نیچے نہریں بہتی ہیں

تَجۡرِي مِن تَحۡتِهَا ٱلۡأَنۡهَٰرُ خَٰلِدِينَ فِيهَا وَمَسَٰكِنَ

| تَجۡرِي | مِن تَحۡتِهَا | ٱلۡأَنۡهَٰرُ | خَٰلِدِينَ | فِيهَا | وَمَسَٰكِنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| بہتی ہیں | اُن کے نیچے سے | نہریں | ہمیشہ رہیں گے | اُس میں | اور مکانات |

وہ اُس میں ہمیشہ رہیں گے اور بہت عمدہ مکانات (کا وعدہ)

طَيِّبَةٗ فِي جَنَّٰتِ عَدۡنٖۚ وَرِضۡوَٰنٞ مِّنَ ٱللَّهِ أَكۡبَرُۚ

| طَيِّبَةٗ | فِي جَنَّٰتِ | عَدۡنٖۚ | وَرِضۡوَٰنٞ | مِّنَ ٱللَّهِ | أَكۡبَرُۚ |
|---|---|---|---|---|---|
| پاکیزہ | باغات میں | ہمیشہ رہنے کے | اور رضامندی | اللہ کی | بڑی ہے |

ہمیشہ رہنے والے باغات میں۔ اور اللہ کی رضا تو سب سے بڑی نعمت ہے

ذَٰلِكَ هُوَ ٱلۡفَوۡزُ ٱلۡعَظِيمُ ﴿٧٢﴾ يَٰٓأَيُّهَا ٱلنَّبِيُّ جَٰهِدِ

| ذَٰلِكَ | هُوَ | ٱلۡفَوۡزُ | ٱلۡعَظِيمُ ﴿٧٢﴾ | يَٰٓأَيُّهَا ٱلنَّبِيُّ | جَٰهِدِ |
|---|---|---|---|---|---|
| یہ | وہ | کامیابی ہے | بڑی | اے نبیؐ | جہاد کیجیے |

یہی تو ہے بڑی کامیابی۔ اے نبیؐ صَلَّى ٱللَّٰهُ عَلَيۡهِ وَسَلَّمَ کفار اور منافقین سے جہاد کیجیے

ٱلۡكُفَّارَ وَٱلۡمُنَٰفِقِينَ وَٱغۡلُظۡ عَلَيۡهِمۡۚ وَمَأۡوَىٰهُمۡ جَهَنَّمُۖ

| ٱلۡكُفَّارَ | وَٱلۡمُنَٰفِقِينَ | وَٱغۡلُظۡ | عَلَيۡهِمۡۚ | وَمَأۡوَىٰهُمۡ | جَهَنَّمُۖ |
|---|---|---|---|---|---|
| کفار | اور منافقین سے | اور سختی کیجیے | اُن کے ساتھ | اور اُن کا ٹھکانا | جہنم ہے |

اور اُن کے ساتھ سختی کیجیے اور اُن کا ٹھکانا جہنم ہے

وَبِئۡسَ ٱلۡمَصِيرُ ﴿٧٣﴾ يَحۡلِفُونَ بِٱللَّهِ مَا قَالُواْ

| وَبِئۡسَ | ٱلۡمَصِيرُ ﴿٧٣﴾ | يَحۡلِفُونَ بِٱللَّهِ | مَا | قَالُواْ |
|---|---|---|---|---|
| اور وہ بُری ہے | لوٹ کر جانے کی جگہ | وہ اللہ کی قسمیں کھاتے ہیں | کہ نہیں | انہوں نے کہی (کوئی بات) |

اور وہ لوٹ کر جانے کی بُری جگہ ہے۔ وہ اللہ کی قسمیں کھا کر کہتے ہیں کہ انہوں نے یہ بات نہیں کی۔

وَلَقَدۡ قَالُواْ كَلِمَةَ ٱلۡكُفۡرِ وَكَفَرُواْ بَعۡدَ إِسۡلَٰمِهِمۡ

| وَلَقَدۡ | قَالُواْ | كَلِمَةَ ٱلۡكُفۡرِ | وَكَفَرُواْ | بَعۡدَ إِسۡلَٰمِهِمۡ |
|---|---|---|---|---|
| حالانکہ ضرور | انہوں نے کہی | کفر کی بات | اور انہوں نے کفر کیا | اپنے اسلام کے بعد |

حالانکہ انہوں نے کہا ہے کفر کا کلمہ ' اور انہوں نے اپنے اسلام کے بعد کفر کیا

وَهَمُّواْ بِمَا لَمۡ يَنَالُواْۚ وَمَا نَقَمُوٓاْ

| نَقَمُوٓاْ | وَمَا | يَنَالُواْۚ | لَمۡ | بِمَا | وَهَمُّواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے غصہ نکالا | اور نہیں | وہ حاصل کر سکے | نہ | اس کا جو | اور انہوں نے ارادہ کیا تھا |
| اور انہوں نے ارادہ کیا تھا اس کا جو وہ حاصل نہ کر سکے اور انہوں نے نہیں غصہ نکالا | | | | | |

إِلَّآ أَنۡ أَغۡنَىٰهُمُ ٱللَّهُ وَرَسُولُهُۥ مِن فَضۡلِهِۦۚ فَإِن

| فَإِن | مِن فَضۡلِهِۦۚ | وَرَسُولُهُۥ | أَغۡنَىٰهُمُ ٱللَّهُ | أَنۡ | إِلَّآ |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر اگر | اپنے فضل سے | اور اسکے رسول نے | اللہ نے انہیں غنی کر دیا | یہ کہ | مگر |
| مگر یہ کہ اللہ اور اس کے رسول ﷺ نے اپنے فضل سے انہیں غنی کر دیا | | | | | |

يَتُوبُواْ يَكُ خَيۡرٗا لَّهُمۡۖ وَإِن يَتَوَلَّوۡاْ

| يَتَوَلَّوۡاْ | وَإِن | لَّهُمۡۖ | خَيۡرٗا | يَكُ | يَتُوبُواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ منہ پھیریں | اور اگر | اُن کے لیے | بہتر | تو ہو گا | وہ توبہ کرلیں |
| پھر اگر وہ توبہ کرلیں تو اُن کے لیے بہتر ہو گا اور اگر وہ منہ پھیریں | | | | | |

يُعَذِّبۡهُمُ ٱللَّهُ عَذَابًا أَلِيمٗا فِي ٱلدُّنۡيَا وَٱلۡأٓخِرَةِۚ وَمَا

| وَمَا | وَٱلۡأٓخِرَةِۚ | فِي ٱلدُّنۡيَا | أَلِيمٗا | عَذَابًا | يُعَذِّبۡهُمُ ٱللَّهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور نہیں ہو گا | اور آخرت | دنیا میں | دردناک | عذاب | تو اللہ ان کو عذاب دے گا |
| تو اللہ ان کو عذاب دے گا دردناک عذاب دنیا میں بھی اور آخرت میں بھی۔ | | | | | |

لَهُمۡ فِي ٱلۡأَرۡضِ مِن وَلِيّٖ وَلَا نَصِيرٖ ﴿٧٤﴾ وَمِنۡهُم مَّنۡ

| لَهُمۡ | فِي ٱلۡأَرۡضِ | مِن وَلِيّٖ | وَلَا نَصِيرٖ ﴿٧٤﴾ | وَمِنۡهُم | مَّنۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اُن کے لیے | زمین میں | کوئی دوست | اور نہ کوئی مدد گار | اور بعض اُن میں سے | وہ ہیں جنہوں نے |
| اور پوری زمین میں ان کا نہ کوئی دوست ہو گا اور نہ کوئی مدد گار۔ اور بعض اُن میں سے وہ ہیں جنہوں نے اللہ سے عہد کیا | | | | | |

عَٰهَدَ ٱللَّهَ لَئِنۡ ءَاتَىٰنَا مِن فَضۡلِهِۦ لَنَصَّدَّقَنَّ

| عَٰهَدَ ٱللَّهَ | لَئِنۡ | ءَاتَىٰنَا | مِن فَضۡلِهِۦ | لَنَصَّدَّقَنَّ |
|---|---|---|---|---|
| اللہ سے عہد کیا | البتہ اگر | ہمیں (اللہ) نے دیا | اپنے فضل سے | تو ہم ضرور صدقہ و خیرات کرینگے |
| کہ اگر وہ ہمیں اپنے فضل سے مال دے گا تو ہم ضرور صدقہ و خیرات کرینگے | | | | |

مِنَ ٱلصَّٰلِحِينَ ﴿٧٥﴾ فَلَمَّآ ءَاتَىٰهُم مِّن فَضۡلِهِۦ

| وَلَنَكُونَنَّ | مِنَ ٱلصَّٰلِحِينَ ﴿٧٥﴾ | فَلَمَّآ | ءَاتَىٰهُم | مِّن فَضۡلِهِۦ |
|---|---|---|---|---|
| اور ہم ضرور ہو جائیں گے | نیک لوگوں میں سے | پھر جب | انہیں دیا (اللہ) نے | اپنے فضل سے |
| اور نیک لوگوں میں سے ہو جائیں گے۔ پھر جب انہیں اللہ نے اپنے فضل سے مال دے دیا | | | | |

بَخِلُواْ بِهِۦ وَتَوَلَّواْ وَّهُم مُّعۡرِضُونَ ﴿٧٦﴾

| بَخِلُواْ | بِهِۦ | وَتَوَلَّواْ | وَّهُم | مُّعۡرِضُونَ ﴿٧٦﴾ |
|---|---|---|---|---|
| تو انہوں نے بخل کیا | اسکے ساتھ | اور وہ پھر گئے | اور وہ | اعراض کرنے والے تھے |
| تو انہوں نے اس مال کے ساتھ بخل کیا اور پیٹھ موڑلی اور اعراض کیا۔ | | | | |

فَأَعۡقَبَهُمۡ نِفَاقٗا فِي قُلُوبِهِمۡ إِلَىٰ يَوۡمِ يَلۡقَوۡنَهُۥ

| يَلۡقَوۡنَهُۥ | إِلَىٰ يَوۡمِ | فِي قُلُوبِهِمۡ | نِفَاقٗا | فَأَعۡقَبَهُمۡ |
|---|---|---|---|---|
| وہ ملیں گے اس سے | اس دن تک کہ | ان کے دلوں میں | نفاق (ڈال کر) | تو اس (اللہ) نے انہیں سزا دی |
| تو اللہ نے سزا کے طور پر ان کے دلوں میں نفاق ڈال دیا اللہ سے ملنے کے دن تک بسبب اس وعدہ خلافی کے | | | | |

بِمَآ أَخۡلَفُواْ ٱللَّهَ مَا وَعَدُوهُ وَبِمَا

| وَبِمَا | مَا وَعَدُوهُ | أَخۡلَفُواْ ٱللَّهَ | بِمَآ |
|---|---|---|---|
| اور اس وجہ سے جو | اپنے کیے ہوئے وعدے کی اس (اللہ) سے | انہوں نے خلاف ورزی کی اللہ سے | بسبب اس کے جو |
| جو انہوں نے اللہ سے کی اور بسبب اس جھوٹ کے جو وہ بولتے رہے۔ | | | |

كَانُواْ يَكۡذِبُونَ ٧٧ أَلَمۡ يَعۡلَمُوٓاْ أَنَّ ٱللَّهَ يَعۡلَمُ سِرَّهُمۡ

| سِرَّهُمۡ | يَعۡلَمُ | ٱللَّهَ | أَنَّ | أَلَمۡ يَعۡلَمُوٓاْ | كَانُواْ يَكۡذِبُونَ ٧٧ |
|---|---|---|---|---|---|
| اُن کے بھید | جانتا ہے | اللہ | کہ بیشک | کیا وہ نہیں جانتے | جھوٹ بولتے تھے |
| کیا وہ نہیں جانتے کہ بیشک اللہ اُن کے بھید اور اُن کی سرگوشیاں جانتا ہے | | | | | |

وَنَجۡوَىٰهُمۡ وَأَنَّ ٱللَّهَ عَلَّٰمُ ٱلۡغُيُوبِ ٧٨ ٱلَّذِينَ

| ٱلَّذِينَ | ٱلۡغُيُوبِ ٧٨ | عَلَّٰمُ | ٱللَّهَ | وَأَنَّ | وَنَجۡوَىٰهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ لوگ جو | غیب کی باتوں کو | جاننے والا ہے | اللہ | اور بیشک | اور اُن کی سرگوشیاں |
| اور بیشک اللہ غیب کی باتوں کو جاننے والا ہے۔ | | | | | |

يَلۡمِزُونَ ٱلۡمُطَّوِّعِينَ مِنَ ٱلۡمُؤۡمِنِينَ فِي ٱلصَّدَقَٰتِ وَٱلَّذِينَ

| يَلۡمِزُونَ | ٱلۡمُطَّوِّعِينَ | مِنَ ٱلۡمُؤۡمِنِينَ | فِي ٱلصَّدَقَٰتِ | وَٱلَّذِينَ |
|---|---|---|---|---|
| طعن کرتے ہیں | خوشدلی سے خرچ کرنے والے | مومنوں پر | ان کے صدقات میں | اور وہ لوگ جو |

وہ لوگ جو خوشدلی سے خرچ کرنے والے مومنوں پر طعن کرتے ہیں اُن کے صدقات کے بارے میں'

لَا يَجِدُونَ إِلَّا جُهۡدَهُمۡ فَيَسۡخَرُونَ مِنۡهُمۡ سَخِرَ

| لَا يَجِدُونَ | إِلَّا | جُهۡدَهُمۡ | فَيَسۡخَرُونَ | مِنۡهُمۡ | سَخِرَ |
|---|---|---|---|---|---|
| نہیں پاتے | سوائے (تھوڑی سی) | اپنی محنت مزدوری کے | پھر وہ ٹھٹا کرتے ہیں | اُن سے | ٹھٹھا کرے گا |

اور جن کے پاس اپنی محنت ومشقت کے سوا کچھ ہے ہی نہیں (اور وہ اس میں سے بھی خرچ کرتے ہیں)

ٱللَّهُ مِنۡهُمۡ وَلَهُمۡ عَذَابٌ أَلِيمٌ ۝٧٩ ٱسۡتَغۡفِرۡ

| ٱللَّهُ | مِنۡهُمۡ | وَلَهُمۡ | عَذَابٌ | أَلِيمٌ ۝٧٩ | ٱسۡتَغۡفِرۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اللہ | اُن سے | اور اُن کے لیے | عذاب ہے | دردناک | آپ استغفار کریں |

تو وہ (منافقین) اُن کا مذاق اُڑاتے ہیں اللہ ان کا مذاق اُڑاتا ہے اور اُن کے لیے دردناک عذاب ہے

لَهُمۡ أَوۡ لَا تَسۡتَغۡفِرۡ لَهُمۡ إِن تَسۡتَغۡفِرۡ لَهُمۡ

| لَهُمۡ | أَوۡ لَا | تَسۡتَغۡفِرۡ | إِن | تَسۡتَغۡفِرۡ | لَهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اُن کے لیے | یا نہ | استغفار کریں | اگر | آپ استغفار کرینگے | اُن کے لیے |

(اے نبی ﷺ) آپ ﷺ اُن کے لیے استغفار کریں یا اُن کے لیے استغفار نہ کریں اگر آپ ﷺ اُن کے لیے

سَبۡعِينَ مَرَّةٗ فَلَن يَغۡفِرَ ٱللَّهُ لَهُمۡۚ

| لَهُمۡۚ | ٱللَّهُ | يَغۡفِرَ | فَلَن | مَرَّةٗ | سَبۡعِينَ |
|---|---|---|---|---|---|
| انہیں | اللہ | بخشے گا | تو ہر گز نہیں | مرتبہ بھی | ستر |
| ستر مرتبہ بھی استغفار کرینگے تب بھی اللہ انہیں ہر گز معاف نہیں کریگا | | | | | |

ذَٰلِكَ بِأَنَّهُمۡ كَفَرُواْ بِٱللَّهِ وَرَسُولِهِۦۗ وَٱللَّهُ

| وَٱللَّهُ | وَرَسُولِهِۦۗ | بِٱللَّهِ | كَفَرُواْ | بِأَنَّهُمۡ | ذَٰلِكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور اللہ | اور اس کے رسول (کے ساتھ) | اللہ کے ساتھ | کفر کیا | اس لیے کہ بیشک انہوں نے | یہ |
| یہ اس لیے کہ انہوں نے اللہ اور اس کے رسول کے ساتھ کفر کیا | | | | | |

لَا يَهۡدِي ٱلۡقَوۡمَ ٱلۡفَٰسِقِينَ٨٠ فَرِحَ ٱلۡمُخَلَّفُونَ بِمَقۡعَدِهِمۡ خِلَٰفَ

| خِلَٰفَ | بِمَقۡعَدِهِمۡ | ٱلۡمُخَلَّفُونَ | فَرِحَ | ٱلۡقَوۡمَ ٱلۡفَٰسِقِينَ٨٠ | لَا يَهۡدِي |
|---|---|---|---|---|---|
| بعد | اپنے بیٹھ رہنے پر | وہ لوگ جو پیچھے چھوڑ دیئے گئے | خوش ہوئے | نافرمان لوگوں کو | نہیں ہدایت دیتا |
| اور اللہ نافرمان لوگوں کو ہدایت نہیں دیتا۔ خوش ہوئے پیچھے رہ جانے والے اپنے بیٹھ رہنے پر | | | | | |

رَسُولِ ٱللَّهِ وَكَرِهُوٓاْ أَن يُجَٰهِدُواْ بِأَمۡوَٰلِهِمۡ

| بِأَمۡوَٰلِهِمۡ | يُجَٰهِدُواْ | أَن | وَكَرِهُوٓاْ | رَسُولِ ٱللَّهِ |
|---|---|---|---|---|
| اپنے مالوں کے ساتھ | وہ جہاد کریں | یہ کہ | اور انہوں نے ناپسند کیا | رسول اللہ (کے جانے) کے |
| اللہ کے رسولؐ ﷺ کے (جانے کے) بعد' اور انہوں نے ناپسند کیا کہ وہ اپنی جانوں اور اپنے مالوں کے ساتھ | | | | |

وَأَنفُسِهِمۡ فِي سَبِيلِ ٱللَّهِ وَقَالُواْ لَا تَنفِرُواْ فِي ٱلۡحَرِّۗ قُلۡ

| قُلۡ | فِي ٱلۡحَرِّۗ | لَا تَنفِرُواْ | وَقَالُواْ | فِي سَبِيلِ ٱللَّهِ | وَأَنفُسِهِمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| کہہ دیجیے | اس گرمی میں | تم نہ کوچ کرو | اور انہوں نے کہا | اللہ کے راستے میں | اور اپنی جانوں کے ساتھ |
| اللہ کے راستے میں جہاد کریں اور (دوسروں سے بھی) کہنے لگے کہ اس گرمی میں مت نکلو۔ | | | | | |

نَارُ جَهَنَّمَ أَشَدُّ حَرّٗاۚ لَّوۡ كَانُواْ يَفۡقَهُونَ ٨١

| كَانُواْ يَفۡقَهُونَ ٨١ | لَّوۡ | حَرّٗاۚ | أَشَدُّ | جَهَنَّمَ | نَارُ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ سمجھتے ہوں | اگر (کاش کہ) | گرمی میں | (اس سے بھی) زیادہ سخت ہے | جہنم کی | آگ |
| کہہ دیجیے جہنم کی آگ اس سے بھی زیادہ سخت گرم ہے کاش کہ وہ سمجھتے ہوں | | | | | |

فَلۡيَضۡحَكُواْ قَلِيلٗا وَلۡيَبۡكُواْ كَثِيرٗا جَزَآءَۢ بِمَا

| بِمَا | جَزَآءَۢ | كَثِيرٗا | وَلۡيَبۡكُواْ | قَلِيلٗا | فَلۡيَضۡحَكُواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| جو وہ | (ان عملوں کے) بدلے میں | زیادہ | اور وہ روئیں | تھوڑا | پس چاہیے کہ وہ ہنسیں |
| پس چاہیے کہ وہ تھوڑا ہنسیں اور زیادہ روئیں ان اعمال کے بدلے جو وہ کرتے ہیں | | | | | |

كَانُواْ يَكۡسِبُونَ ٨٢ فَإِن رَّجَعَكَ ٱللَّهُ إِلَىٰ طَآئِفَةٖ مِّنۡهُمۡ

| مِّنۡهُمۡ | إِلَىٰ طَآئِفَةٖ | رَّجَعَكَ ٱللَّهُ | فَإِن | كَانُواْ يَكۡسِبُونَ ٨٢ |
|---|---|---|---|---|
| اُن (منافقین) میں سے | کسی گروہ کی طرف | آپؐ کو اللہ واپس لے آئے | پھر اگر | کماتے ہیں |
| پھر اگر اللہ آپ ﷺ کو کسی گروہ کی طرف واپس لے آئے | | | | |

فَٱسۡتَـٔۡذَنُوكَ لِلۡخُرُوجِ فَقُل لَّن تَخۡرُجُواْ مَعِيَ أَبَدٗا

| أَبَدٗا | مَعِيَ | لَّن تَخۡرُجُواْ | فَقُل | لِلۡخُرُوجِ | فَٱسۡتَـٔۡذَنُوكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| کبھی بھی | میرے ساتھ | تم ہرگز نہیں نکلو گے | تو کہہ دیجیے | نکلنے کی | تو وہ اجازت مانگیں آپؐ سے |

تو وہ آپ ﷺ سے اجازت مانگیں (آپؐ کے ساتھ) نکلنے کی' تو کہہ دیجیے کہ اب تم میرے ساتھ کبھی نہیں نکلو گے

وَلَن تُقَٰتِلُواْ مَعِيَ عَدُوًّاۖ إِنَّكُمۡ رَضِيتُم بِٱلۡقُعُودِ

| بِٱلۡقُعُودِ | رَضِيتُم | إِنَّكُمۡ | عَدُوًّاۖ | مَعِيَ | وَلَن تُقَٰتِلُواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| بیٹھ رہنے پر | راضی ہو گئے تھے | بیشک تم | دشمن سے | میرے ساتھ (ملکر) | اور تم ہرگز نہیں لڑو گے |

اور تم میرے ساتھ مل کر دشمن سے ہرگز نہیں لڑو گے بیشک تم پہلی مرتبہ بیٹھ رہنے پر راضی ہو گئے تھے

أَوَّلَ مَرَّةٖ فَٱقۡعُدُواْ مَعَ ٱلۡخَٰلِفِينَ ۝٨٣ وَلَا تُصَلِّ عَلَىٰٓ أَحَدٖ مِّنۡهُم

| مِّنۡهُم | عَلَىٰٓ أَحَدٖ | وَلَا تُصَلِّ | مَعَ ٱلۡخَٰلِفِينَ ۝٨٣ | فَٱقۡعُدُواْ | أَوَّلَ مَرَّةٖ |
|---|---|---|---|---|---|
| اُن میں سے | کسی ایک پر | اور نہ آپؐ نماز پڑھیں | پیچھے رہنے والوں کے ساتھ | سو تم بیٹھو (اب بھی) | پہلی مرتبہ |

سو تم اب بھی پیچھے رہنے والوں کے ساتھ بیٹھو۔ اور (اے نبیؐ ﷺ) ان میں سے کوئی مر جائے تو اس کی

مَّاتَ أَبَدٗا وَلَا تَقُمۡ عَلَىٰ قَبۡرِهِۦٓۖ إِنَّهُمۡ كَفَرُواْ

| كَفَرُواْ | إِنَّهُمۡ | عَلَىٰ قَبۡرِهِۦٓۖ | وَلَا تَقُمۡ | أَبَدٗا | مَّاتَ |
|---|---|---|---|---|---|
| کفر کیا | بیشک انہوں نے | اُس کی قبر پر | اور نہ آپ کھڑے ہوں | کبھی بھی | جو مر جائے |

نماز جنازہ کبھی بھی ادا نہ کریں اور نہ اُس کی قبر پر آپؐ ﷺ کھڑے ہوں

بِٱللَّهِ وَرَسُولِهِۦ وَمَاتُواْ وَهُمۡ فَٰسِقُونَ۝٨٤ وَلَا تُعۡجِبۡكَ

| بِٱللَّهِ وَرَسُولِهِۦ | وَمَاتُواْ | وَهُمۡ فَٰسِقُونَ۝٨٤ | وَلَا تُعۡجِبۡكَ |
|---|---|---|---|
| اللہ اور اسکے رسول کے ساتھ | اور وہ مر گئے | اس حال میں کے وہ نافرمان تھے | اور نہ آپؐ کو حیرت میں ڈالے |

بیشک انہوں نے اللہ اور اسکے رسول کے ساتھ کفر کیا اور وہ نافرمانی کی حالت میں مر گئے

أَمۡوَٰلُهُمۡ وَأَوۡلَٰدُهُمۡۚ إِنَّمَا يُرِيدُ ٱللَّهُ أَن يُعَذِّبَهُم

| أَمۡوَٰلُهُمۡ | وَأَوۡلَٰدُهُمۡۚ | إِنَّمَا | يُرِيدُ ٱللَّهُ | أَن | يُعَذِّبَهُم |
|---|---|---|---|---|---|
| اُن کے مال | اور اُن کی اولاد | بیشک | اللہ چاہتا ہے | یہ کہ | اُن کو عذاب دے |

اور آپؐ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم کو اُن کے مال اور اولاد حیرت میں نہ ڈالے بیشک اللہ تو یہی چاہتا ہے کہ انہیں عذاب دے انہیں چیزوں

بِهَا فِي ٱلدُّنۡيَا وَتَزۡهَقَ أَنفُسُهُمۡ وَهُمۡ كَٰفِرُونَ۝٨٥

| بِهَا | فِي ٱلدُّنۡيَا | وَتَزۡهَقَ | أَنفُسُهُمۡ | وَهُمۡ | كَٰفِرُونَ۝٨٥ |
|---|---|---|---|---|---|
| ان کی وجہ سے | دنیا میں | اور نکلیں | اُن کی جانیں | اس حال میں کہ وہ | کافر ہوں |

کے ذریعے سے دنیا میں اور ان کی جانیں نکلیں اسی کفر کی حالت میں۔

وَإِذَآ أُنزِلَتۡ سُورَةٌ أَنۡ ءَامِنُواْ بِٱللَّهِ

| وَإِذَآ | أُنزِلَتۡ | سُورَةٌ | أَنۡ | ءَامِنُواْ | بِٱللَّهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور جب | نازل کی جاتی ہے | کوئی سورت | یہ کہ تم | ایمان لاؤ | اللہ کے ساتھ |

اور جب کوئی سورت نازل کی جاتی ہے یہ کہ تم اللہ پر ایمان لاؤ

وَجَٰهِدُواْ مَعَ رَسُولِهِ ٱسۡتَـٔۡذَنَكَ أُوْلُواْ ٱلطَّوۡلِ

| وَجَٰهِدُواْ | مَعَ رَسُولِهِ | ٱسۡتَـٔۡذَنَكَ | أُوْلُواْ ٱلطَّوۡلِ |
|---|---|---|---|
| اور تم جہاد کرو | اس کے رسول کے ساتھ (مِل کر) | تو اجازت مانگتے ہیں آپؐ سے | صاحب حیثیت |

اور اس کے رسولؐ ﷺ کے ساتھ مل کر جہاد کرو تو اجازت مانگتے ہیں آپؐ ﷺ سے ان میں سے صاحب حیثیت

مِنۡهُمۡ وَقَالُواْ ذَرۡنَا نَكُن مَّعَ ٱلۡقَٰعِدِينَ ٨٦ رَضُواْ

| مِنۡهُمۡ | وَقَالُواْ | ذَرۡنَا | نَكُن | مَّعَ ٱلۡقَٰعِدِينَ ٨٦ | رَضُواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| ان میں سے | اور وہ کہتے ہیں | چھوڑ دیجیے ہمیں | کہ ہم ہو جائیں | بیٹھ رہنے والوں کے ساتھ | وہ راضی ہو گئے |

اور وہ کہتے ہیں ہمیں چھوڑ دیجیے کہ ہم بیٹھ رہنے والوں میں شامل ہو جائیں۔

بِأَن يَكُونُواْ مَعَ ٱلۡخَوَالِفِ وَطُبِعَ عَلَىٰ قُلُوبِهِمۡ فَهُمۡ

| بِأَن | يَكُونُواْ | مَعَ ٱلۡخَوَالِفِ | وَطُبِعَ | عَلَىٰ قُلُوبِهِمۡ | فَهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس پر کہ | وہ ہو جائیں | پیچھے رہنے والی عورتوں ساتھ | اور مہر لگا دی گئی | اُن کے دلوں پر | لہٰذا وہ |

وہ اس پر راضی ہو گئے کہ پیچھے رہنے والی عورتوں میں شامل ہو جائیں اور اُن کے دلوں پر مہر لگا دی گئی

لَا يَفۡقَهُونَ ٨٧ لَٰكِنِ ٱلرَّسُولُ وَٱلَّذِينَ ءَامَنُواْ مَعَهُۥ

| لَا يَفۡقَهُونَ ٨٧ | لَٰكِنِ | ٱلرَّسُولُ | وَٱلَّذِينَ | ءَامَنُواْ | مَعَهُۥ |
|---|---|---|---|---|---|
| نہیں سمجھتے | لیکن | رسولؐ | اور وہ لوگ جو | ایمان لائے | اس کے ساتھ |

لہٰذا وہ نہیں سمجھتے۔ لیکن (اس کے برعکس) رسولؐ ﷺ اور وہ لوگ جو آپؐ ﷺ کے ساتھ ایمان لائے

جَٰهَدُواْ بِأَمۡوَٰلِهِمۡ وَأَنفُسِهِمۡۚ وَأُوْلَٰٓئِكَ لَهُمُ ٱلۡخَيۡرَٰتُۖ

| ٱلۡخَيۡرَٰتُۖ | لَهُمُ | وَأُوْلَٰٓئِكَ | وَأَنفُسِهِمۡۚ | بِأَمۡوَٰلِهِمۡ | جَٰهَدُواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| بھلائیاں ہیں | اُن کے لیے | اور یہ لوگ | اور جانوں کے ساتھ | اپنے مالوں کے ساتھ | انہوں نے جہاد کیا |
| انہوں نے اللہ کے راستے میں اپنے مالوں اور جانوں کے ساتھ جہاد کیا اور یہی وہ لوگ ہیں جن کے لیے بھلائیاں ہیں | | | | | |

وَأُوْلَٰٓئِكَ هُمُ ٱلۡمُفۡلِحُونَ ٨٨ أَعَدَّ ٱللَّهُ لَهُمۡ جَنَّٰتٖ تَجۡرِي

| تَجۡرِي | جَنَّٰتٖ | لَهُمۡ | أَعَدَّ ٱللَّهُ | ٱلۡمُفۡلِحُونَ ٨٨ | وَأُوْلَٰٓئِكَ هُمُ |
|---|---|---|---|---|---|
| بہتی ہیں | ایسے باغات کہ | اُن کے لیے | تیار کیے ہیں اللہ نے | فلاح پانے والے | اور یہی لوگ ہیں |
| اور یہی فلاح پانے والے لوگ ہیں۔ اللہ نے اُن کے لیے ایسے باغات تیار کیے ہیں | | | | | |

مِن تَحۡتِهَا ٱلۡأَنۡهَٰرُ خَٰلِدِينَ فِيهَاۚ ذَٰلِكَ ٱلۡفَوۡزُ ٱلۡعَظِيمُ ٨٩

| ٱلۡفَوۡزُ ٱلۡعَظِيمُ ٨٩ | ذَٰلِكَ | فِيهَاۚ | خَٰلِدِينَ | ٱلۡأَنۡهَٰرُ | مِن تَحۡتِهَا |
|---|---|---|---|---|---|
| بڑی کامیابی ہے | یہ | اس میں | ہمیشہ رہیں گے | نہریں | اُن کے نیچے سے |
| کہ اُن کے نیچے سے نہریں بہتی ہیں جس میں وہ ہمیشہ رہیں گے یہی بہت بڑی کامیابی ہے۔ | | | | | |

وَجَآءَ ٱلۡمُعَذِّرُونَ مِنَ ٱلۡأَعۡرَابِ لِيُؤۡذَنَ لَهُمۡ وَقَعَدَ

| وَقَعَدَ | لَهُمۡ | لِيُؤۡذَنَ | مِنَ ٱلۡأَعۡرَابِ | ٱلۡمُعَذِّرُونَ | وَجَآءَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور بیٹھ گئے | انہیں | تاکہ اجازت دی جائے | دیہاتیوں میں سے | بہانہ کرنے والے | اور آئے |
| اور آپ ﷺ کے پاس بہانہ کرنے والے دیہاتی (بدو) بھی آئے کہ اُن کو اجازت دے دی جائے | | | | | |

